# خیر الاذکار فی مناقب الابرار

از:

مولوی محمد گھلوی

[مریدِ خواجہ نور محمد ثانی نارووالہؒ]

ترتیب وتہذیب وحواشی:

عبدالعزیز ساحر

# خیر الاذکار فی مناقب الابرار

از:
مولوی محمد گھلوی
[مریدِ خواجہ نور محمد ثانی نارووالہؒ]

ترتیب و تہذیب و حواشی:
عبدالعزیز ساحر

قلم کار بیٹھک، واہ کینٹ

## ضابطہ


| | |
|---|---|
| نام کتاب: | خیر الاذکار فی مناقب الابرار |
| مصنف: | مولوی محمد گھلوی |
| ترتیب وتہذیب: | عبدالعزیز ساحر |
| حروف چینی: | محبوب عالم |
| اشاعت: | بارِاوّل ۲۰۱۰ء/۱۴۳۱ھ |
| صفحات: | ۱۴۱ |
| ہدیہ: | ۱۰۰روپے |
| ناشر: | قلم کار بیٹھک، واہ کینٹ |

قبلۂ عالم و عالمیاں خواجہ نور محمد مہارویؒ

اور

غوثِ زمین و زماں خواجہ محمد سلیمان تونسویؒ

کے

نام

اگر سیاہ دلم داغِ لالہ زارِ توام
وگر کشادہ جبینم گلِ بہارِ توام

# مزامیر

## مقدمہ

خیر الاذکار فی مناقب الابرار سلسلۂ چشتیہ کا ایک نہایت ہی اہم مجموعۂ احوال ومناقب ہے۔ اس مجموعے میں: فخرِ جہاں شاہ فخر الدین محمد دہلوی، قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی، خواجہ نور محمد ثانی نارووالہ اور حافظ محمد سلطان پوری کے احوالِ کریمہ اور ملفوظاتِ گرامی شامل ہیں۔ اس دُرِ بے بہا کے مرتب اور جامع مولوی محمد گھلوی ہیں۔ مولوی محمد، گھلواں [علی پور۔ مظفر گڑھ] کے رہنے والے تھے۔ وہ کب پیدا ہوئے اور انھوں نے کب وفات پائی؟ تذکرے اور طبقات ان کے ذکرِ خیر سے خالی ہیں۔ ان کی زندگی کے اہم احوال اور واقعات پردۂ گمنامی میں ملفوف ہیں، کیوں کہ انھوں نے خود بھی کہیں اپنے احوال کی صورت آرائی نہیں کی۔ وہ سلسلۂ چشتیہ کے روایتی عجز وانکسار میں رنگے ہوئے تھے۔ لے دے کر خیر الاذکار ہی وہ واحد ماخذ ہے کہ جس میں کہیں کہیں ضمنی طور پر وہ اپنے نصابِ حیات کے مختلف کوائف کی ورق گردانی کرتے دکھائی دیتے ہیں، لیکن یہاں بھی ان کی ذاتی کیفیات کا آہنگ اس قدر مدھم اور مبہم ہے کہ وہ بلند ہو کر سُر تال کی بُنت میں کوئی کردار ادا نہیں کرتا، بلکہ یہ محض لے کی اٹھان اور طوالت میں معاون ہوتا ہے اور یوں لے کی اس طویل اٹھان سے رنگ وآہنگ کی پوری اور مکمل تصویر نہیں بن پاتی۔

[۱]

خیر الاذکار کے مطابق: مولوی محمد گھلوی کے والدِ مکرم کا اسمِ گرامی غلام محمد تھا۔ مولوی صاحب موصوف خواجہ نارووالہ کے دامنِ رحمت سے وابستہ تھے(۱)۔وہ اپنی زندگی کا طویل دورانیہ: حاجی پور، سلطان پور اور مہار شریف کے مابین محوِ سفر رہے۔ خیر الاذکار سے ان کے دیگر اسفار کی تفصیلات بھی ملتی ہیں۔ان اسفار سے ان کی سفر پیمائی کا اندازہ ہوتا ہے۔زندگی کے مختلف ایام میں وہ کسی بھی مقام پر زیادہ دیر فروکش نہیں رہے۔خیر الاذکار میں ہے کہ وہ تین سال مسلسل یارے والی میں اقامت پذیر رہے اور گاہے بگاہے سلطان پور میں حافظ محمد کی صحبت سے مشرف ہوتے رہے۔حافظ صاحب موصوفؒ بھی کبھی کبھار بادِ بہاری کی طرح ان کی طرف ملتفت رہے(۲)۔باہمی محبت کا یہ سلسلہ حافظ صاحب کی وفات تک جاری رہا۔بعد میں مولوی محمد گھلوی، حافظ صاحب کے مزارِ فیض آثار کی زیارت سے بھی کسبِ فیض کرتے رہے(۳)۔

تاریخِ مشائخِ چشت کے مؤلف پروفیسر خلیق احمد نظامی نے مولوی صاحب کو حضرت نارووالہ کے خلفا میں شمار کیا ہے(۴)، مگر ان کی خلافت کا ذکر نہ تو خیر الاذکار میں آیا ہے اور نہ ہی دیگر معاصر تذکار میں۔البتہ انھیں کثرت سے اپنے شیخ کی مجالس میں حاضر باشی کی سعادت میسر رہی اور جب کبھی وہ ان کی مجالس سے دور ہوئے، تو مکاتیب کی صورت میں شیخ کی توجہ اور شفقت ان کے شاملِ حال رہی(۵)۔وہ ارادت اور عقیدت کا بے مثال مجسمہ تھے اور خیر الاذکار کا ایک ایک لفظ ان کی محبت اور عقیدت کیشی پر گواہ ہے۔

[۲]

مولوی محمد گھلوی اپنے عہد کے بہت پڑھے لکھے اور عالم و دانا انسان تھے۔ ساری زندگی درس و تدریس سے وابستہ رہے۔ انھوں نے خیر الاذکار کے علاوہ بھی کئی کتابیں لکھیں اور بہت سی کتابوں پر حواشی اور تعلیقات بھی تحریر کیے۔ شرح نگاری میں بھی وہ بلند مرتبے پر فائز تھے۔ ان کی کتابیں ان کی علمی متانت اور وقار کی آئینہ دار ہیں۔ تونسہ مقدسہ اور مکھڈ شریف کے کتب خانوں میں ان کی مندرجہ ذیل تالیفات محفوظ ہیں:

**کتب خانہ تونسہ مقدسہ:**

- شرحِ سکندر نامہ [۲ جلدیں] (۶)
- شرحِ یوسف زلیخا (۷)
- شرحِ بوستان (۸)
- حاشیہ تحفۃ الاحرار
- حاشیہ بر مخزنِ اسرار
- شرحِ مطلع الانوار (۹)
- شرحِ کریما
- شرحِ تحفۃ النصائح (۱۰)
- شرحِ گلستان
- شرحِ نامِ حق (۱۱)

**کتب خانہ مولانا محمد علی مکھڈ شریف:**

- شرحِ بوستانِ سعدی [۳ نسخے]

مکتوبہ: سید نذر شاہ مکھڈی: ۱۲۸۴ھ

مکتوبہ: عبدالمجید: س۔ن

مکتوبہ: نامعلوم: س۔ن

- شرحِ پند نامہ عطار: [۲ نسخے] (۱۲)

مکتوبہ: اللہ جوایا مہاروی: س۔ن

مکتوبہ: عبدالمجید: ۱۲۸۸ھ

- شرحِ سکندر نامہ [جزِ اوّل]

مکتوبہ: اللہ جوایا مہاروی: ۱۲۸۹ھ

- شرحِ سکندر نامہ [جزِ ثانی]

مکتوبہ: اللہ جوایا مہاروی: ۱۲۸۹ھ

- شرحِ یوسف زلیخا جامی [۳ نسخے]

مکتوبہ: نامعلوم: ۱۲۹۴ھ

- شرحِ سبحۃ الابرار جامی (۱۳)

[۴]

مولوی محمد گھلوی شاعر بھی تھے۔ فارسی اور عربی میں ان کی منظومات ان کے تخلیقی شعور اور جمالیاتی وجدان کی ترجمان ہیں۔ خیر الاذکار [نسخہ الف] کے آخر میں ان کی چار منظومات بھی شامل ہیں۔ ان تخلیقات کی حیثیت تبرک کی ہے، لہٰذا انھیں یہاں نقل کیا جاتا ہے (۱۴):

## نعت

ای سرِ پیغمبراں مشتاقِ دیدارِ توام — ای شفیعِ عاصیاں مشتاقِ دیدارِ توام
تو پادشاہی من گدا، تو قبلہ من قبلہ نما — ای پیشوای مرسلاں مشتاقِ دیدارِ تو ام
در عرصۂ کون و مکاں دادت خُدا حکمی رواں — سلطاں سریرِ کن فکاں مشتاقِ دیدارِ تو ام
دیدی جمالِ کبریا گشتی برازش آشنا — شہبازِ اوجِ لامکاں مشتاقِ دیدارِ تو ام
داری جمالِ بوالعجب عالم براہت جاں بلب — ای راحِ روحِ خستگاں مشتاقِ دیدارِ تو ام
از ہولِ آں روزِ پسیں دارم دلِ اندوہگیں — ای چارۂ بی چارگاں مشتاقِ دیدارِ تو ام
جز تو ندارد از کسی اُمیدِ یاری مفلسی — ای غم گسارِ بی کساں مشتاقِ دیدارِ تو ام
زیرِ لوایت انبیا محتاج تو شاہ و گدا — ای فیض بخشِ ہمگناں مشتاقِ دیدارِ تو ام

## مناجات بجنابِ سید الکائنات علیہ افضل الصلوٰۃ

یا حبیب الالٰہ خذبیدی — ما لعجزی سواك مستندی
کن رحیما لذلتی وا شفع — یا شفیع الوریٰ الی الصمدی
اعتصامی سوا جنابك لی — لیس یا سیدی من الاحدی
غیر عونك فلیس فی الدارین — لعلیل ذلیل معتمدی
صلواتی علیك فی الماوین — کان متجاوزا الی العددی
و علی اهل بیته طرا — و علی آله الی الابدی
و علی الصحب کلهم اجمع — هم نجوم الهدی الی الرشدی

وعلی التابعین هم کانوا لخیام السداد کالوتدی
استغیثو العاجزِ مضطر شمروا ذیلکم الی المددی

# غزل

یاد باد آنکہ ترا لطفِ نظر بر مابود دستِ ما خیلِ گدا بہرہ وراز ذیلِ شما بود
طالعِ ما مددی کرد کہ بستیم بتو عہدِ شاہی و غلامی کہ بمیثاقِ وفا بود
شکر صد شکر کہ ایمانِ من اکنوں شدہ راست رستم از جہل و خطا قسمتِ ما دینِ ہدا بود
شاد ای دل کہ ز درگاہِ شہاں یافتہ ام ایں اماں نامۂ ابدی کہ بامضای خُدا بود
یاد باد آنکہ بمشکوی تو ای بندہ نواز بندہ بر شمعِ جمالِ تو عجب شیدا بود
صد چومن محوِ تماشای تو در جلوۂ ناز اندراں حلقہ زخود رفتہ و برخاک فدا بود
نیم بسمل شدہ آنجا زنگاہِ تو دلِ ما باللہ ایں طرفہ ادا بود کہ در دورِ قضا بود
بزمِ تو رشکِ ارم بود کہ داریم بیاد لعلِ تو قوتِ رواں خندہ طرب افزا بود
یاد باد آنکہ بدمسازیِ احباب دگر حضرتِ وصلِ توام مایۂ صد ذوق وصفا بود
مصطفیٰ نورِ خُدا نورِ رخش وقفِ شما لاجرم فیضِ تو برما ہمگیں نور و ضیا بود
صورت و سیرتِ تو ہمہ ارشاد بہ دل ہا بود قول و فعلِ تو بدیں رہبر و ہم قبلہ نما بود
ہر زماں ساقیِ ابرار ہمی داد بہر یک ساغرِ وحدۃ شور [کذا] ہمگی وجد وفنا بود
بندگاں مہرِ ترا یاد کناں آہِ زناں عیشِ شاں دار بداں گونہ کہ با برگ ونوا بود
من بداں حضرتِ عالی کہ غمش سینہ گداخت رسم آخر بہ نشاطی کہ بداں دلبرِ ما بود
گرچہ بدکارم و بیکارم اما بدو صد دل دارم امید بشاہی کہ نگاہش بگدا بود

## غزل

صبا بکوچۂ آں یار چوں ہمی گذری — اذا لقيت حبيبی فقل له خبری
ترا چہ سود کہ مارا بہ ہجر می سوزی — فان فرحت بهذا رضيت فی ضرری
بکنجِ درد چہ شب ہا نشستہ ام شیدا — عسی جمالك يجلو علیّ كالبدری
ز دیرِ عشق نیارم کہ پا بروں آرم — هنا يكون مقامی و منتها عمری
بیادِ روی تو از دیگراں تہی شدہ ام — فما وجدت ببالی سواك من اثری
بطاقِ ابروی تست ایں دلِ حزیں مائل — لقد اقرّ سجودی اليك فی القدری
ہمیں بس از تو کہ داغِ غلامیم زدہ ای — فما لعبدك فوق القبول من فخری
شہا زلطفِ نگاہی کہ من گدای تو ام — علی رضالك طوفی بلطفكم نظری

[۴]

زندگی کے آخری ایام وہ اپنے گاؤں گھلواں میں اقامت پذیر رہے۔ حاجی پور اور اس کے گرد و نواح میں مشہور ہے کہ ان کی وفات گھلواں میں ہوئی، لیکن ان کی وصیت کے مطابق ان کا جسدِ خاکی تدفین کے لیے حاجی پور لایا گیا (۱۵)۔ ان کی قبر خواجہ نارووالہ کے مزار کے قریب ہے۔ قبر پر کسی بھی نوع کا کوئی کتبہ نصب نہیں، جس سے ان کی زندگی کے احوال اور سنۂ وصال کا تعین ہو سکے۔ رانا غلام یٰسین (۱۶) نے اپنے ایک خط میں لکھا کہ:

"حاجی پور میں مزار شریف میں داخل ہونے کا راستہ (مین دروازہ) شمال کی طرف ہے۔ آگے وسیع صحن ہے۔ پہلے مزار کے اندر جانے کا دروازہ

بھی شمال کی طرف تھا، لیکن اب اسے جالی لگا کر بند کر دیا گیا ہے۔ اسی دروازے سے ملحق مسجد ہے۔ اب دروازہ مشرق کی طرف ہے، جس کے آگے ایک ہال ہے۔ اس کے تین دروازے شمال کی طرف ہیں اور تین جنوب کی طرف ہیں۔ مزار کے جنوب کی طرف بہشتی دروازہ ہے، جب کہ مغربی سمت میں کوئی دروازہ نہیں ہے۔ مزار شریف کے اندر کل چھے قبریں ہیں۔ حضرت نارووالہ کے مزار کے مغرب میں بالترتیب تین مزار ہیں۔ حضرت خواجہ غلام رسول، حضرت نور محمد ثانی، حضرت محمد ثانی...... خواجہ صاحب کے مزار کے مشرق میں بالترتیب دو مزار ہیں۔ حافظ محمد سئیں، خواجہ غلام رسول المعروف اللہ ڈیوایا۔ مشرقی دروازے کے سامنے ہال سے ملحقہ خواجہ منظور فرید کا مزار ہے۔ ہال کے جنوبی دروازوں کے باہر بہشتی دروازے کے مشرق میں تین قطاروں میں کل ۲۳ قبریں ہیں۔ بہشتی دروازے سے ملحق مشرق میں پہلا مزار حضرت نارووالہ کے والد صاحب کا ہے۔ اس کے بعد ۷ قبریں ہیں۔ دوسری قطار میں مغرب سے مشرق میں ۱۰ قبریں ہیں اور تیسری قطار میں پانچ۔ بابِ جنت کے مغرب میں وسیع قبرستان ہے، جو مزار کی پشت سے ہوتا ہوا مسجد تک پھیلا ہوا ہے۔ اسی قبرستان کی جنوبی سمت میں دوسری قطار میں مشرق سے مغرب کل ۱۰ قبریں ہیں۔ مشرق سے مغرب کی طرف گنتی کریں، تو ۴ نمبر پر حضرت گھلوی کا مزار ہے۔" (۱۷)

[۵]

**خیر الاذکار فی مناقب الابرار** تین فصلوں میں منقسم ہے۔ پہلی فصل قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی کے ملفوظاتِ گرامی کو محیط ہے۔ دوسری فصل کی ابتدا میں مؤلف نے اپنے نام خواجہ نور محمد ثانی نارووالہ کے چار رقعات نقل کیے ہیں۔ مکتوباتِ گرامی کی تحفیظ کے بعد خواجہ نارووالہ کے ملفوظات اور احوال قلم بند ہوئے ہیں۔ تیسری فصل حافظ محمد سلطان پوری کے احوال و مناقب سے متعلق ہے۔ تینوں فصلوں کی ابتدا میں مؤلف نے میاں آدم جیو اور سید علی بخش شاہ اجمیری کی وساطت اور روایت سے تیمناً اور تبرکاً فخرِ جہاں خواجہ فخر الدین دہلوی کے تین واقعات نقل کیے ہیں۔ یوں یہ مجموعۂ گرامی چشتیہ سلسلے کے چار جلیل القدر عارفوں کے احوال، مناقب اور ملفوظات کا ترجمان ہے۔

**خیر الاذکار** کس زمانے میں مرتب ہوا؟ مولوی محمد گھلوی نے کہیں بھی اس راز سے پردہ نہیں اٹھایا۔ نہ ہی پورے رسالے میں کہیں سنہ و سال کا تذکرہ ہوا کہ جس سے رسالے کی تحریر و تسوید کے زمانے کا اندازہ ہو سکے۔ خود مولوی صاحب کے احوال و آثار کی عدم دستیابی کی وجہ سے بھی اس رسالے کی زمانی حیثیت کا تعین دشوار ہے۔ البتہ خیر الاذکار میں ایک واقعہ مذکور ہے، جس سے رسالے کی ترتیب و تہذیب پر قدرے روشنی پڑتی ہے۔ مولوی محمد گھلوی نے لکھا ہے کہ:

> ''[نقل از میاں محمد جوئیہ مرحوم آنکہ اہلِ پردۂ آنحضرت قبلہ] در حینِ حیاتِ ایشان اکثر اوقات بمرضی گرفتاری بودند و خود بدولت از آمدن و رفتن بمہار شریف برای زیارت و مصاحبتِ حضرت قبلۂ عالم [و عالمیان] قدس سرہ ہیچ گاہی از عادتِ مستمرہ تفاوت نمی کردند۔ یکبار چنان اتفاق شد کہ حضرت مائی صاحبہ رضی اللہ [تعالیٰ] عنہا تمام مریضہ بودند۔

چنانکہ تہیہ ٔ کفن ہم کردہ بودند و حضرت قبلہ ٔ من در آن حین باوجود این شدتِ مرض بسمتِ مہار شریف عازم شدند و خلق اللہ حیران بود کہ مریضِ خود را گذاشتہ چگونہ بیرون بسفر می روند؟ چون آنحضرت بدان عزم از شہرِ حاجی پور بیرون آمدند و خلق بسیار برایِ رخصت بر کاب عالی بود و ہر کس را رخصت می فرمودند۔ میاں محمد موسیٰ والا کہ از غلامانِ حضرت قبلہ ٔ عالم [رضی اللہ تعالیٰ عنہ] و [از] خادمانِ این حضرت [قبلہ] بود و درخدمتِ ایشان تمام گستاخ بود و بی تحاشا ہر عرض کہ کردنی بودی، می کردی۔ نزدیکِ آنحضرت رفتہ بشوخی گفت کہ: ترا ہیچ کس سخنِ راست نمی گوید کہ مریض را گذاشتہ بخدمتِ پیر [و] مرشد می روی۔ این کار کہ تو می کنی، ہیچ کس نمی کند۔ خود بدولت نزدیک شدہ در گوشِ میاں محمد موسیٰ والا فرمودند کہ: ای فلان [میاں]! مریضِ مذکور درین نوبت نمی میرد۔ پس میاں مذکور دہشت خوردہ باز استاد و تابِ دم زدن نداشت۔ آخر آن چنان شد کہ مائی صاحبہ رضی [اللہ عنہا] ازان مرض شفا یافت، بلکہ بعد از وصالِ آنحضرت سی سال زندہ ماندند۔" (۱۸)

خواجہ نارووالہ کی اہلیہ ٔ محترمہ بقولِ مولوی صاحب ان کی وفات کے بعد تیس سال تک زندہ رہیں۔ گویا وہ ۱۲۳۴ھ میں راہیِ ملکِ عدم ہوئیں۔ اگر یہ درست ہے، تو قیاس کیا جاسکتا ہے کہ خیر الاذکار ۱۲۳۴ھ کے بعد کہیں مرتب ہوا؟ مگر کس وقت؟...... اس سوال کا حتمی جواب نہیں دیا جاسکتا، کیونکہ خیر الاذکار میں اس ایک واقعے کے علاوہ کہیں بھی کسی طرح وقت اور زمانے کے تعین کے ضمن میں کوئی ایک آدھ جملہ بھی مذکور نہیں ہوا۔

[۶]

خیر الاذکار کی زبان دری فارسی کا عمدہ نمونہ ہے۔ مرتب کا خلوص اور ارادت کیشی اس مجموعے کی حیاتِ دوام کی دلیل ہے۔ اس میں فکر و فرہنگ کا اسلوبیاتی آہنگ: شعور و ادراک کی جمالیاتی معنویت کو اپنی تمام تر رنگینی اور رعنائی کے ساتھ منکشف کر رہا ہے اور یوں اس سے ایک طرف حُسنِ خیال کے قرینے اپنے اپنے مدار میں گردش کناں رہتے ہیں، تو دوسری جانب اس کا حُسنِ آہنگ: گنجینۂ معانی کی طلسماتی فضا کا آئینہ دار بن جاتا ہے۔ مولوی محمد گھلوی نے مشاہداتی معنویت اور صداقتِ احساس کے مختلف اور متنوع رنگوں کے امتزاج سے ایک ایسا رنگِ سخن نکالا ہے، جو ان کے ادبیانہ اسلوب کا ترجمان بھی ہے اور ان کی متصوفانہ بصیرت افروزی کا علمبردار بھی۔

خیر الاذکار کے پیش منظر میں پھیلتا ہوا تصوف اور عرفان کا منظر نامہ: شعور و خیال کی تاب ناکی پر گواہ ہے۔ خیر الاذکار میں عرفان و یقین کی خوشبو بھی ہے اور فقہی مسائل کے رنگ بھی اور یوں خیر الاذکار کی یہ خوشبو اور اس کا رنگ و آہنگ: فکری اساس اور معنوی طرزِ احساس کے ایسے دریچے وا کرتا ہے، جن سے نظامِ چشت کا دستور العمل اپنی تمام تر جمالیات کے ساتھ منکشف ہوتا ہے اور طرزِ احساس کی یہ معنویت رعنائی خیال کے منظر نامے کو اُجال دیتی ہے۔ اُجلے اُجلے مناظر کی اس رنگینی سے وحدتِ ذات کی جلوہ آرائی کے ایسے موسم طلوع ہوتے ہیں، جن کی بو باس کہیں اور محسوس نہیں ہوتی۔

خیر الاذکار کئی حوالوں سے انفرادیت کا خزینہ ہے۔ اس کی چند نمایاں خصوصیات حسبِ ذیل ہیں:

۱۔ اس مجموعے میں فخرِ جہاں کی مجالس کے جو تین واقعات آئے ہیں، وہ اس مجموعے کے

علاوہ کہیں اور باصرہ نواز نہیں ہوتے۔

۲۔ اس مجموعے میں قبلۂ عالم کے جو ملفوظاتِ گرامی نقل ہوئے ہیں، وہ نہ تو خلاصۃ الفوائد میں آئے ہیں اور نہ ہی کسی دوسرے معاصر مجموعے میں۔ خاص طور پر انھوں نے مولوی محمد گھلوی کی فرمائش پر صوفیائے چشت کے اسمائے گرامی اور ان کے القابات پر حرکات وسکنات کی جو خوب صورت اور عارفانہ توجیہہ کی ہے، وہ اس سے قبل کہیں اور مذکور نہیں ہوئی۔ بعدازاں یہ توضیح اور تعبیر خیر الاذکار کے حوالے سے گلشنِ ابرار میں بھی نقل ہوئی اور دوسرے کئی مجموعے بھی اس کی خوشبو سے معطر ہیں۔

۳۔ اس مجموعے میں خواجہ نارووالہؒ کے چار مکتوبات بھی نقل ہوئے ہیں اور ان کے احوال وملفوظات بھی۔...... ان کے حوالے سے یہ مجموعہ بنیادی ماخذ کی حیثیت رکھتا ہے۔ بعد میں چشتیہ سلسلے کے جتنے تذکرے بھی منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوئے، ان میں خواجہ نارووالہ کے احوال اور تعلیمات کا مصدر اور مرجع یہی مجموعہ رہا ہے۔

۴۔ شاہ فخر جہاں کے مرید وخلیفہ حافظ محمد سلطان پوری کے احوال وآثار بھی اس مجموعے کی وساطت سے پہلی بار سامنے آئے۔ اگر یہ مجموعہ حافظ صاحب کے احوال ومناقب کو محیط نہ ہوتا، تو فخریہ سلسلے کے اس عظیم فرد کے احوال وآثار کہیں پردۂ گمنامی میں گم ہو جاتے۔

۵۔ اس مجموعۂ احوال ومناقب میں متعدد ایسی شخصیات کے نام اور احوال آئے ہیں، جو قبلۂ عالم اور خواجہ نارووالہ کے دائرہ اثر وعقیدت میں بندھے ہوئے ہیں۔ ان میں سے اکثر لوگ غیر معروف اور گم نام ہیں، لیکن نامقبول نہیں...... کیونکہ ان کا حسنِ

قبولیت اس سلسلے کی سلکِ غلامی میں سفتہ ہونے سے عبارت ہے۔

۶۔ خیر الاذکار انیسویں صدی میں لکھے گئے چشتیہ سلسلے کے تذکروں کا بنیادی ماخذ اور مخزن رہا۔ مناقب المحبوبین، گلشنِ ابرار، مخزنِ چشت اور تکملہ سیر الاولیا میں اس کے حوالے اور اقتباسات کثرت سے نقل ہوئے۔ مابعد کے تذکروں میں بھی اس کا ذکر تو ہوتا رہا اور آج بھی ہو رہا ہے، لیکن اس کے براہِ راست حوالے کہیں دکھائی نہیں دیتے۔ یوں لگتا ہے کہ اپنی تحریر و تسوید کے معاً بعد ہی یہ رسالہ کنجِ گمنامی میں دب کر رہ گیا۔ جن ذاتی کتب خانوں میں اس کے نسخے موجود تھے، ان کے وارثوں نے اس کی روشنی کو عام نہیں ہونے دیا۔ صوفیانہ ادب کے خزائن کو حرزِ جاں بنانے اور بنائے رکھنے میں بھی کوئی لطف تو یقیناً ہوگا، مگر انھیں عام کرنے اور ان کی خوشبو کو پھیلانے میں بھی ایک لطف؛ ایک ترنگ اور ایک وجہِ تسکین بہر حال موجود ہے۔

[۷]

خیر الاذکار کی ترتیب و تہذیب کے دوران میں چار قلمی نسخوں کے عکس راقم الحروف کے پیشِ نظر رہے، جن کی تفصیل حسبِ ذیل ہے:

**الف: خیر الاذکار (عکسی نسخہ) مملوکہ مولوی محمد رمضان معینی، تونسہ مقدسہ**

خیر الاذکار کے معلوم قلمی نسخوں میں قدیم ترین نسخہ ۱۲۸۸ھ کا مکتوبہ ہے۔ کاتب نے نسخے کے آخر میں ۲۱ شوال ۱۲۸۸ھ کی تاریخِ تکمیل لکھی ہے۔ اس نے مادۂ تاریخ بھی کہا ہے:

چونکہ مرقوم نمودم بتمام
ہر دو ملفوظ ز شیخین امام

ہاتفی گفت مرا از خوش خوی

زہ نکو رخت بتار بخش گوی

'زہ نکورخت' کی ترکیب سے سنہ کتابت ۱۲۸۸ھ برآمد ہوتا ہے۔ اس نسخے کے کاتب خدا بخش چوہان ہیں۔ اگرچہ انھوں نے اس رسالے میں کہیں بھی اپنے نام سے پردہ نہیں اٹھایا۔ البتہ تونسہ مقدسہ کے کتب خانے کی جس جلد میں یہ رسالہ موجود ہے، اس میں نو رسائل اور بھی ہیں۔ یہ تمام رسالے انھی کے حسنِ کتابت کا شاہکار ہیں۔ انھوں نے انتخابِ گلشنِ اسرار میں لکھا ہے کہ:

''وقتی بر خانقاہ حضرت قبلہ عالم قدس سرہ بتقریب عرس شریف این کمترینِ غلامان، یعنی کاتبِ حروف خدا بخش چوہان غفر اللہ لہ العصیان حاضر الخدمت بود۔'' (۱۹)

اس مجلد کے بقیہ رسائل کی تفصیل کچھ یوں ہے:

شرحِ آمنت باللہ (۲۰)

فوائد السالکین (۲۱)

نو دو نو اسمایِ بابا صاحب (۲۲)

راحت القلوب (۲۳)

مکتوباتِ شاہ کلیم اللہ جہان آبادی (۲۴)

فخر الحسن (۲۵)

خلاصۃ الفوائد (۲۶)

منتخب المناقب (۲۷)

انتخابِ گلشنِ اسرار (۲۸)

خیر الاذکار کے پیشِ نظر نسخے میں ہر صفحے پر تینتیس سطریں ہیں۔ ہر سطر تقریباً اٹھارہ لفظوں سے مزین ہے۔ کاتب نے ترک کا انتظام تو کہیں نہیں کیا۔ البتہ ہر صفحے پر رکاب کا التزام ملتا ہے۔ بعدازاں کسی قاری یا رسالے کے مالک نے نسخے پر صفحات نمبر بھی لگائے ہیں اور یوں صفحات کی کل تعداد تینتیس ہے۔ کاتب نے یہ رسالہ بارہ دنوں میں نقل کیا ہے، کیوں کہ اس مجلد میں اس رسالے سے قبل خلاصۃ الفوائد کا نسخہ موجود ہے، جس کی تاریخِ تکمیل ۹ شوال ۱۲۸۸ھ ہے۔

خیر الاذکار کا خط صاف اور خوانا ہے۔ تاہم عکس در عکس کے عمل سے گزرنے کے بعد اس نسخے میں کہیں کہیں لفظوں کی چمک دمک ماند پڑگئی۔ محدب عدسے کی یاوری ایسے مقامات پر لفظوں کی ماند پڑتی روشنی کو اُجالنے میں کارگر رہی ہے۔

مولوی خدابخش چوہان، خواجہ پیر پٹھان غریب نواز کے دامن گرفتہ تھے۔ وہ بغلانی [تونسہ مقدسہ] کے رہنے والے تھے اور اپنے پیر و مرشد کی ہدایت پر وہیں درس و تدریس کا کام انجام دیتے رہے۔ درس و تدریس کے ساتھ ساتھ انھوں نے سلسلۂ چشتیہ کے ملفوظاتی اور طبقاتی ادب کی کتابوں کی نقل نویسی کو اپنی زندگی کا نصب العین بنایا اور پھر اس کارِ خیر میں ہمہ تن مصروف رہے۔ انھوں نے راحت العاشقین [مولفۂ میاں محمد درزی] کا ایک عمدہ انتخاب بھی مرتب کیا، جسے انتخابِ گلشنِ اسرار کے نام سے موسوم کیا جاسکتا ہے۔ مولوی خُدابخش چوہان عربی، فارسی اور سرائیکی کے قادرالکلام شاعر بھی تھے۔ دبستانِ تونسہ کی مختلف کتابوں میں ان کی شاعرانہ جمالیات اور تخلیقات کے عمدہ نمونے مل جاتے ہیں۔

وہ ۱۳۱۰ھ میں راہیِ ملکِ عدم ہوئے۔ ان کی قبر صاحبزادہ گل محمد تونسوی کے مزار کے احاطے کے باہر ہے۔

ب: خیر الاذکار مملوکہ پیر اجمل چشتی، چشتیاں شریف

چشتی صاحب کے کتب خانے کا یہ گوہرِ آب دار برادرِ عزیز و مکرم مرزا شہزاد بیگ [استاد شعبۂ اردو، گورنمنٹ پوسٹ گریجویٹ کالج، چشتیاں شریف] کی توجہ اور کرم فرمائی سے میسر آیا۔

یہ نسخہ احمد یار بن محمد امین [قوم گھلو] کا دست نوشتہ ہے۔ اس نسخے پر سنہٗ کتابت مرقوم نہیں۔ نسخہ چھپن برگ پر مشتمل ہے۔ نسخے کے مالک یا کسی قاری نے سہولت کے لیے اس پر صفحات نمبر لکھ دیے ہیں۔ اب یہ نسخہ ایک سو بارہ صفحات کو محیط ہے۔ ہر صفحے پر چودہ سطریں ہیں اور ہر سطر میں تقریباً چودہ، پندرہ الفاظ ہیں۔ نسخہ رکاب کے حسنِ التزام سے مزین ہے۔ آخری آٹھ صفحات میں سے کچھ حصے شاید پھٹ گئے یا دیمک زدہ ہیں، کیوں کہ ان صفحات کی تین تین سطروں میں سے کچھ الفاظ مکمل طور پر گم ہو گئے۔ اسی طرح دس پندرہ صفحات میں بعض مقامات پر نسخہ یا تو آب دیدہ ہے یا پھر کسی دوسری افتاد کا شکار رہا ہے، جس کی وجہ سے سطور کے آخری حصوں کے الفاظ کی روشنی یا تو بجھ گئی یا بالکل مدھم پڑ گئی۔ البتہ مخطوطے کے موجودہ مالک یا کسی دوسرے عقیدت کیش نے کسی مکمل نسخے کی مدد سے ان صفحات کو مکمل کیا۔ یہ تصحیحات دوسرے نسخوں کے مطابق ہیں۔ ویسے تو یہ نسخہ مکمل ہے، لیکن اس نسخے کی مدد سے منشائے منصف کے مطابق متن کی تدوین ممکن نہیں، کیوں کہ آخری آٹھ دس صفحات کے کرمِ خوردہ مقامات کو قیاسی تصحیح سے پُر نہیں کیا جا سکتا۔ ایسے مقامات پر جہاں بعض اشخاص اور مقامات کے اسما آئے ہیں، اگر دوسرے نسخے نہ ہوں، تو محض حسنِ ذوق کی سوزن کاری ان مقامات کی شیرازہ بند نہیں ہو سکتی۔ نسخہ خطِ شکستہ میں ہے اور کاتب کی پختہ نویسی کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ صاف اور خوانا ہونے کی وجہ سے نسخے کی خواندگی میں کہیں دقت نہیں ہوتی۔

ج: خیر الاذکار مملوکہ پنجاب یونی ورسٹی، لاہور

اس نسخے کا عکس برادرِ گرامی ڈاکٹر معین نظامی [صدرِ شعبۂ فارسی، پنجاب یونی ورسٹی، لاہور] کی کرم فرمائی سے دست یاب ہوا۔

خیر الاذکار کا یہ نسخہ ۱۲۹۲ھ کا مکتوبہ ہے۔ کاتب کا نام معلوم نہیں۔ کسی زمانے میں یہ نسخہ مولوی گل محمد جیو کا مملوکہ رہا ہے۔ مولوی گل محمد جیو کون تھے؟ سلسلۂ چشتیہ کے موجود اور معلوم آثار سے اس شخصیت کی تعیین اور شناخت نہیں ہو سکتی۔ قبلۂ عالم کے چمنستانِ معرفت میں کئی شخصیات گل محمد کے نام سے معروف اور مقبول رہیں اور الحمدللہ آج بھی ہیں۔ کاتب نے مولوی صاحب کے نامِ نامی اسمِ گرامی کے ساتھ ان القابات کا تذکرہ بھی کیا: 'والامناقب ذوالمجد والمواہب مولوی صاحب مولوی گل محمد جیو سلمہ ربہ.....' لیکن محض ان القابات کی روشنی میں کسی ایک گل محمد تک رسائی ممکن نہیں۔

خیر الاذکار کا یہ نسخہ چھہتر صفحات پر مشتمل ہے۔ ہر صفحے پر بیس سطریں ہیں اور ہر سطر تقریباً پندرہ الفاظ کو محیط ہے۔ نسخہ مکمل ہے، سوائے ان مقامات کے جو بوسیدگی کے باعث مرورِ ایام کی نذر ہوئے یا کرمِ کتابی کا رزق بن گئے۔ دیمک کی دست برد سے اس نسخے کا کوئی صفحہ محفوظ نہیں۔ دس بارہ مقامات پر صفحات بوسیدہ ہو کر پھٹ گئے اور عبارت گم ہو گئی۔ یہ مقامات ناخوانا ہیں۔ اگر باقی نسخے موجود نہ ہوں، تو محض اس نسخے کی مدد سے مکمل متن کی تہذیب اور بازیافت ممکن نہیں۔

کاتب کا خط اچھا نہیں۔ البتہ صاف ہے، جس کے باعث پڑھنے میں دقت نہیں ہوتی۔

د: خیر الاذکار [نامکمل عکسی نسخہ] مملوکہ مولوی محمد رمضان معینی، تونسہ مقدسہ

خیر الاذکار کا یہ نسخہ خواجہ محمد شریف مہاروی کے حکم اور ایما پر فضل بن میاں صدیق

اوترا نے لکھا۔ نسخے کی کتابت ۱۲ شعبان ۱۳۰۷ھ کو مکمل ہوئی۔ کاتب اسلام پور [ڈیرہ غازی خان] کا متوطن تھا۔ نسخہ صاف اور عمدہ ہے۔ اگر یہ نسخہ مکمل ہوتا، تو معلوم نسخوں میں اپنے حسنِ کتابت کے باعث سب سے زیادہ اہم اور قیمتی ہوتا۔

پیشِ نظر نسخے کا آغاز: 'سلام برسد۔ رقعۂ چہارم......' سے ہوتا ہے۔ اس کے بعد یہ نسخہ آخر تک مکمل ہے۔ اس کے ابتدائی صفحات کیا ہوئے؟ کچھ معلوم نہیں۔ موجودہ نسخے کے حاشیے بھی کہیں کہیں سے پھٹے ہوئے ہیں۔ اس سے قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اس نسخے کے ابتدائی صفحات بھی کہیں پھٹ کر ضائع ہو گئے۔ البتہ یہ نسخہ کرمِ کتابی کی دست برد سے مکمل طور پر محفوظ رہا ہے۔ نسخے کے پچھتر صفحات ہیں۔ ہر صفحے پر تیرہ سطریں ہیں اور ہر سطر تقریباً تیرہ لفظوں کا احاطہ کیے ہوئے ہے۔

[۸]

خیر الاذکار کے ان چار نسخوں میں کہیں بھی کوئی ایسا تفاوت نظر نواز نہیں ہوا، جو معنوی اعتبار سے متن کو متاثر کر رہا ہو۔ نسخہ 'ب' اور 'ج' میں بہت ہی کم مقامات پر لفظی اختلاف ہے اور جہاں کہیں اختلاف در آیا بھی ہے، تو وہ محض الفاظ کے چھوٹ جانے یا سہوِ کاتب کی وجہ سے ہے۔ ایسے لگتا ہے کہ مختلف اوقات میں یہ دونوں نسخے کسی ایک ہی نسخے سے نقل ہوئے ہیں، کیوں کہ ان میں جملوں کی ساخت، لفظوں کے فنی در و بست اور شخصیات کے اسما اور القابات میں ذرہ برابر بھی فرق نہیں۔ نسخہ 'د' بھی ان دو نسخوں سے زیادہ مختلف نہیں۔ البتہ نسخہ 'الف' اور یہ تینوں نسخے: لفظی اور افعالی اعتبار سے خاصے مختلف ہیں۔ اختلاف کی جتنی بھی صورتیں تقابلی مطالعے کے باعث سامنے آئی ہیں، وہ لفظی اور افعالی اختلافات پر مبنی ہیں اور کاتبوں کا تصرف معلوم ہوتی ہیں، وگرنہ پیشِ نظر تمام نسخے معنوی اعتبار سے ہر قسم کے اختلافات سے محفوظ ہیں۔ ان میں کوئی ایک

جملہ بھی خیر الاذکار کے معنوی نظام پر اثر انداز نہیں ہوتا۔

[۹]

خیر الاذکار کی ترتیب و تہذیب کے دوران میں:

الف: بنیادی نسخے کے متن میں کسی طرح کی کوئی تبدیلی نہیں کی گئی، سوائے ایک مقام کے کہ جہاں جامع خیر الاذکار نے اپنے شیخِ طریقت خواجہ نارووالہ کے القابات کی ترقیم میں رحمۃ للعلمین کے لقب کو بھی شامل کیا ہے۔ راقم نے وہاں قوسین میں 'غلام' کا لفظ بڑھا کر، اس ترکیب کو غلامِ رحمۃ للعلمین کر دیا ہے۔

ب: نسخہ 'الف' میں صوفیائے کرام کے اسمائے گرامی کے بعد قدس سرہ کے لیے 'ق' کی علامت دی گئی ہے، جب کہ دیگر نسخوں میں یہ دعائیہ کلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور رضی اللہ عنہ سے بدل گیا۔ نسخہ اجمل میں ایک آدھ بار کاتب نے پورا رضی اللہ عنہ لکھنے کے بجائے اسے 'رض' کی علامت سے بھی ظاہر کیا۔

ج: مولانا فخر الحق والدین محمد فخرِ جہاں کا اسمِ گرامی جہاں بھی آیا، مکمل یا مختصر صورت میں نسخہ 'الف' کے کاتب نے اسے لفظ 'مولانا' سے موسوم کیا ہے، جب کہ دیگر نسخوں میں ایسے مقامات پر 'مولانا' کے بجائے 'مولوی' کا لفظ لکھا گیا۔

د: راقم نے تنقیدی متن کی تہذیب کرتے وقت بنیادی نسخے میں دیگر نسخوں کے وہ تمام الفاظ قوسین میں شامل کر دیے، جو متن کے معنوی نظام کو متاثر نہیں کرتے۔ مثلاً: بنیادی نسخے میں اگر کسی شخصیت کے اسمِ گرامی کے بعد دعائیہ کلمات شامل نہیں اور اس کے برعکس کسی دوسرے نسخے یا نسخوں میں یہ کلمات آئے ہیں، تو انھیں قوسین میں لکھ دیا ہے، تا کہ اس طرح دیگر نسخوں کے مختلف رنگ بھی محفوظ ہو جائیں اور بنیادی نسخے

کا اپنا آہنگ بھی انفرادیت سے ہم کنار رہے۔

ہ: معروف شخصیات اور اماکن کے ساتھ ساتھ خیر الاذکار میں بعض گمنام شخصیات اور کم معروف اماکن کے نام آئے ہیں۔ راقم کی کوشش رہی ہے کہ سیاق و سباق کے تناظر میں ان پر حواشی کا اضافہ کیا جائے، تا کہ خیر الاذکار کی تفہیم بہتر انداز میں ممکن ہو سکے۔

و: خیر الاذکار کے جو اقتباسات مختلف کتابوں میں نقل ہوئے، حاشیے میں ان کی وضاحت کر دی گئی کہ خیر الاذکار کے حوالے سے کون سا واقعہ کن کن کتابوں میں در آیا اور اگر خیر الاذکار کے کسی واقعے کو نقل کرتے ہوئے کسی تذکرہ نگار نے اس میں کسی نوع کی تبدیلی یا کمی بیشی کی، تو حواشی میں اس کی وضاحت بھی کر دی گئی۔

ز: راقم نے خیر الاذکار کی ترتیب و تدوین کے دوران میں املا کے جدید فارسی اصول و ضوابط سے استفادہ کیا۔ ایک آدھ لفظ کے ضمن میں اشتثنائی صورت برتی گئی، مثلاً: آئندہ کا لفظ متن میں جہاں بھی وقت یا زمانے کے معنوں میں آیا ہے، اسے آئندہ [ء کے ساتھ] لکھا گیا ہے، لیکن اگر یہ لفظ کسی فرد کے لیے استعمال ہوا ہے، تو اسے 'ء' کے بجائے 'ی' سے لکھا گیا ہے۔ اسی طرح اشعار میں جہاں ضرورت تھی نونِ غنہ کا استعمال کیا گیا ہے۔

[۱۰]

راقم نے خیر الاذکار کا تنقیدی متن مرتب کرنے کے لیے نسخۂ 'الف' کو بنیادی نسخہ قرار دیا، اس کی اختصاصی صورتیں حسبِ ذیل ہیں:

۱۔ خیر الاذکار کے معلوم نسخوں میں یہ سب سے زیادہ قدیم ہے۔

۲۔ اس کے کاتب صاحبِ علم و عرفان تھے۔ (باقی کاتبوں کا مبلغِ علم کیا رہا ہے؟ معلوم نہیں۔)

۳۔ اس نسخے کے کاتب سلسلۂ عالیہ چشتیہ میں بیعت رکھتے تھے۔(اگر باقی کاتب بھی اس سلسلے کی سلکِ غلامی میں سفتہ تھے، تو راقم کی مطالعاتی حدود ان کے تعین میں ناکام رہی ہیں۔)

۴۔ اس نسخے کے کاتب بغلانی اور تونسہ مقدسہ میں اقامت پذیر رہے اور وہ عملاً کتابت اور فنِ کتابت سے وابستہ تھے۔ان کا ذوقِ کتابت محض اس رسالے کی نقل نویسی اور صورت گری تک محدود نہیں رہا، بل کہ ان کی دیگر مکتوبہ کتابیں بھی موجود ہیں۔

۵۔ یہ نسخہ ہر لحاظ سے مکمل ہے۔(بقیہ دو نسخے کرمِ کتابی کی دست برد کا شکار ہیں اور چوتھا نسخہ نامکمل ہے۔)

٦۔ اگر خیر الاذکار کا کوئی دوسرا نسخہ نہ بھی ہو، تو محض اس نسخے کی بنا پر تمام متن کی تہذیب و ترتیب ممکن ہے۔

[II]

خلاصۃ الفوائد کے مرتب قاضی محمد عمر حکیم کو خواجہ نارووالہ کا مرید بتایا جاتا ہے ،حالاں کہ جہاں بھی یہ مذکور رہا ہے، وہاں کوئی دلیل یا شہادت نہیں دی گئی۔اوّل اوّل مناقب المحبوبین اور گلشنِ ابرار میں یہ غلطی در آئی اور بعد ازاں تاریخِ مشائخِ چشت تک یہ سلسلہ جاری رہا۔راقم نے اپنے ایک مضمون بہ عنوان: 'خلاصۃ الفوائد :سلسلۂ چشتیہ کا ایک اہم مجموعۂ ملفوظات' (۲۹) میں انھیں قبلۂ عالم کا دامن گرفتہ کہا ہے۔میرے سامنے بھی کوئی واضح دلیل موجود نہیں تھی، لیکن خلاصۃ الفوائد کے کئی وجدانی اشارے ضرور پیشِ نظر تھے، جن کی بنیاد پر میں نے ان کی بیعت کا انتساب خواجہ نارووالہ کے بجائے قبلۂ عالم کی طرف کیا۔الحمد للہ اب خیر الاذکار کے مطالعے کے دوران میں یہ حقیقت منکشف ہوئی کہ راقم کا خیال درست تھا۔خواجہ

نارووالہ اپنی وفات سے چندروز قبل سیت پور میں قاضی محمد عمر حکیم کے زیرِ علاج تھے۔ مولوی محمد گھلوی رقم طراز ہیں کہ:

''روزی کہ قاضی موصوف حضرت قبلہ من قدس سرہ را
ضعفِ تمام دید، چشم تر کردہ عرض نمود کہ: او تعالیٰ بکرمِ
خویش آن ذات را شفائِ کلی عطا فرماید......''۔(۳۰)

مولوی محمد گھلوی نے 'قبلۂ من' کہہ کر اس افق پر پڑی دھند کو ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا۔ اگر قاضی صاحب خواجہ نارووالہ کے دائرۂ ارادت میں سفتہ ہوتے، تو مولوی گھلوی اپنے شیخ کو 'قبلۂ من' کہہ کر ان کا تذکرہ نہ کرتے، جبکہ مخاطبین میں قاضی صاحب بھی شریک تھے۔ لازم تھا کہ خواجہ صاحب کا ذکر 'قبلۂ ما' کہہ کر کیا جاتا۔ ویسے احسن صورت تو 'شیخ خود' کی ترکیب سے صورت پذیر ہوتی۔

مولوی محمد کا اس مقام اور محل پر 'قبلۂ من' کہنا دراصل اس بات کا ثبوت ہے کہ قاضی محمد عمر حکیم، قبلۂ عالم کے مرید تھے۔

[۱۲]

خیر الاذکار کا نسخۂ اجمل چار سالوں سے میرے پیشِ نظر تھا، لیکن اس کی ترتیب و تدوین دوسرے نسخوں کی دست یابی پر موقوف رہی۔ اس سال کے آغاز میں مولوی محمد رمضان معینی اور ڈاکٹر معین نظامی نے اس کے تین نسخے بھجوا کر شاد کیا:

ہر مُو مرے بدن پہ سراپا سپاس ہے

ضیاء اللہ سیال نے حاجی پور کے صاحبزادگان کے ہاں ایک اور نسخے کی موجودگی کی خوش خبری سنائی اور اس کی عکسی نقل دلوانے کا وعدہ بھی کیا، لیکن بہت جلد وہ منظرنامے سے ہٹ کر

کہیں پس منظر میں گم ہو گیا۔ رانا غلام یٰسین، حاجی پور میں اس نسخے کے حصول کے لیے ڈیرے ڈالے رہا، مگر کامیابی سے ہمکنار نہ ہوا۔ بہر حال ان تمام دوستوں کا شکریہ کہ جنھوں نے خیر الاذکار کی ترتیب و تہذیب میں معاونت فرمائی۔

محبوب عالم کے لیے دعا ہائے فراواں...... کہ اس نے بڑی محنت اور عقیدت سے حروف چینی کا مرحلہ طے کیا، کیوں کہ فارسی کمپوزنگ اس کے لیے ہفت خواں طے کرنے سے کم نہ تھی۔

عبدالعزیز ساحر

شعبۂ اردو

علامہ اقبال اوپن یونی ورسٹی، اسلام آباد

## حوالے اور حواشی:

(۱) الف: ''امابعد میگوید [بندۂ] عاصی خاکپای درویشان وگرد راہِ دل ریشان راجی [الی] رحمة الله الصمد محمد ابنِ غلام محمد کہ یکی از غلامانِ حلقہ بگوشِ خواجہ صاحب ہادی فرقۂ طلاب شمس العارفین قطب السالکین [غلامِ] رحمة للعلمین محوِ انوارِ واحدیت مستغر[قِ] بحارِ احدیت محبوبِ ربانی مظہر اسرارِ یزدانی حضرت قبلہ خواجہ نور محمد ثانی است رضی الله [تعالیٰ] عنه [ وارضاه] وجعل الجنته مثواه'' ۔ [خیر الاذکار (قلمی نسخہ): مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ ۱ الف] مولوی محمد گھلوی نے شرح تحفة النصائح میں اپنا تعارف یوں کرایا ہے: ''امابعد می گوید احقر عباد اللہ العلام الصمد عبد محمد ابنِ غلام محمد غفر الله له و لوالديه واحسن البهما واليه'' ۔ [مطبع محمدی، لاہور: ۱۸۸۲ء: ص ۲]

ب: ''ہنگامی کہ بندہ را بعد از فراغِ تحصیل علم بشرفِ بیعتِ خویش سرفراز [وممتاز] فرمودند۔ در آخر تلقین چنین فرمودند کہ: اگر کسی از شما مسئلۂ شرعی پرسد، از کتاب دیدہ بگوئید۔ از تاثیرِ این لفظِ مبارک ہر جا کہ می باشم از سفر وحضر مردم از من مسائلِ شرعی می پرسند و بیان می کنم'' ۔ [خیر الاذکار (قلمی نسخہ): مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ: ۷ ب]

(۲) ''در ایامی کہ بندہ در قریۂ یارے والی نزدیکِ سلطان پور اوقات گذاری داشت ۔ اکثر بخدمتِ حافظ صاحب می رفتم وفوایدِ ایشان می گرفتم ۔ ایشان ہم از راہِ کرم و بندہ نوازی نزدِ فقیری می آمدند واندک اتفاق افتادہ باشد کہ بندہ بخدمتِ ایشان رفتہ باشد و ایشان

بمکانِ بندہ تشریف آوری نفرمودہ باشند۔ از این معنی کہ ذاتِ شریفِ ایشان حرج آمدن می کرد۔ بسیار تنگ دل می شدم وپیش ایشان عرض می کردم کہ: بندہ جہتِ حصولِ سعادتِ خود بزیارتِ سامی می آید، شما چرا این حرج می فرمایند؟ گاہی در جوابِ بندہ سکوت می کردند و گاہی می فرمودند کہ: دلِ ما، ہم دیدنِ شما را می خواہد۔ تا مدتِ سہ سال این آمد [و] رفتِ طرفین بیک دیگر متوالی بود کہ بہ تقدیرِ الٰہی از آنجا کوچیدہ در گھلواں آمدہ مقیم گشت و دولتِ سعادتِ زیارت و پای بوسیِ ایشان گاہی گاہی میسر می شد"۔ [خیر الاذکار (قلمی نسخہ): مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ ۱۵ 'الف وب']

(۳) "آخر تا بقضای او تعالیٰ صورتِ وصالِ حافظ صاحب بوقوع آمد و بندہ بزیارتِ مزارِ فیض آثار مشرف شد"۔ [خیر الاذکار (قلمی نسخہ): مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ ۱۵ 'ب']

(۴) جلد پنجم: دلّی، ادارہ ادبیات: ۱۹۸۴ء: ص ۲۷۷

(۵) مولوی محمد گھلوی کے نام خواجہ نارووالہ کے چار رقعات اس مجموعے میں شامل ہیں۔ اگرچہ ان کے نام کافی خطوط لکھے گئے، مگر وہ ان کے پاس محفوظ نہیں رہے۔ جیسا کہ انھوں نے خود لکھا ہے کہ: "رقعہ ہای آنحضرت زیادہ ازین بود، اما بعضی از من گم شدہ، آنچہ موجود است، در نگارش می آید"۔ [خیر الاذکار [قلمی نسخہ]: مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ ۶ 'ب']

(۶) شرحِ سکندر نامہ دو جلدوں میں مطبعِ مفیدِ عام، لاہور سے ۱۹۱۲ء سے شائع ہوئی۔ جلد اوّل کے صفحات ۳۸۰ ہیں، جب کہ جلد دوم ۳۲۸ صفحات پر مشتمل ہے۔

(۷) شرحِ یوسف زلیخا ......شرحِ محمدیه کے عنوان سے اللہ بخش جلال الدین [لاہور] کے اہتمام سے ۱۹۱۱ء میں شائع ہوئی۔ صفحات کی تعداد ۱۷۵ ہے۔

(۸) بوستانِ سعدی کی شرح مطبع محمدی، لاہور سے ۱۸۷۷ء کو چھپی۔ اس کے صفحات کی تعداد ۴۶۴ ہے۔

(۹) شرحِ مطلع الانوار کا ایک قلمی نسخہ کتب خانہ گنج بخش، اسلام آباد میں بھی محفوظ ہے۔

(۱۰) یہ مولانا یوسف، مریدِ خواجہ نصیرالدین چراغ دہلوی کی فقہی کتاب کی شرح ہے۔ مطبع گلزارِ محمدی، لاہور سے ۱۲۹۹ھ/۱۸۸۲ء میں اشاعت پذیر ہوئی۔ شرح کا عنوان هدیة الروایح فی حلِ تحفة النصایح ہے۔ صفحات ۲۸۶ ہیں۔

(۱۱) شرحِ نامِ حق مجتبائی پریس، لاہور سے ۱۹۰۰ء میں شائع ہوئی۔

(۱۲) یہ شرح گلزارِ محمدی پریس، لاہور سے ۱۸۹۴ء کو شائع ہوئی۔ اس کے صفحات ۱۲۷ ہیں۔

(۱۳) شرحِ سبحة الابرار کا ایک قلمی نسخہ کتب خانہ گنج بخش میں محفوظ ہے۔ [حاشیہ نمبر ۶ تا ۱۳ کی معلومات ڈاکٹر ظہور الدین احمد کی کتاب پاکستان میں فارسی ادب (جلد پنجم) سے ماخوذ ہیں۔ ۱۹۹۰ء: ص ۲۵۹ تا ۲۶۵]

(۱۴) مولوی خدا بخش چوہان نے اپنے مکتوبہ نسخے کے آخر میں مولوی محمد گھلوی کی یہ چار منظومات نقل کی ہیں۔ راقم نے ایک تو ان کی ترتیب بدل دی ہے اور دوسرا یہ کہ ایک غزل کو نعت کے عنوان سے موسوم کیا ہے۔ ان منظومات کے کل اشعار ۴۰ ہیں۔ پہلی غزل [یاد باد آنکہ......] عروضی آہنگ کی صوتیات کا ساتھ نہیں دے رہی۔

(۱۵) اولیائے بہاول پور کے مؤلف نے مولوی محمد گھلوی کے مدفن کے بارے میں جو معلومات فراہم کی ہیں، وہ درست نہیں۔ [رک: اولیائے بہاول پور: مسعود حسن

شہاب: بہاول پور، اردو اکیڈمی: ۱۹۸۹ء: ص ۱۲۴]

(۱۶) رانا غلام یٰسین جام پور [ضلع راجن پور] کے گورنمنٹ کالج میں اردو کے لیکچرار اور علامہ اقبال اوپن یونی ورسٹی، اسلام آباد میں پی ایچ ڈی (اردو) کے اسکالر ہیں۔

(۱۷) مکتوب بنام راقم الحروف: ۲۴۔ اپریل ۲۰۱۰ء

(۱۸) خیر الاذکار [قلمی نسخہ]: مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ ۹'ب']

(۱۹) انتخابِ گلشنِ اسرار کا نسخہ منتخب المناقب کے حاشیے پر لکھا گیا ہے۔ صفحہ ۸۸ پر یہ عبارت موجود ہے۔ اس عبارت سے بیک وقت دو امور پایۂ تحقیق کو پہنچ رہے ہیں:

(الف): یہ کہ ان کتابوں کے کاتب مولوی خدا بخش چوہان ہیں۔

(ب): یہ کہ انتخابِ گلشنِ اسرار کے مرتب مولوی خدا بخش چوہان ہیں۔

اس انتخاب کا ایک اردو ترجمہ بھی گلشنِ ابرار کے عنوان سے چھپا ہے، جس میں مرتب کے نام کی صراحت نہیں کی گئی۔ مترجم نے اسے مولوی میاں محمد درزی کے نام سے موسوم کیا ہے، جو درست نہیں۔ اس کے ترجمہ نگار مولوی اللہ بخش رضا ہیں۔

(۲۰) شرح آمنت باللہ قطب الحق والدین بختیار کاکی سے منسوب رسالہ ہے۔

(۲۱) فوائد السالکین کو بابا قطب صاحب کے ملفوظات کا مجموعہ سمجھا جاتا ہے، لیکن یہ درست نہیں۔ یہ مجموعہ چھپ چکا ہے اور اس کا اردو ترجمہ بھی موجود ہے۔

(۲۲) نودونو اسمائِ باباصاحب دو ورق پر مشتمل ایک رسالہ ہے، جس میں بابا صاحب کے ننانوے نام لکھے گئے ہیں۔ اس کے مرتب کون ہیں؟ یہ تو معلوم نہیں۔ البتہ یہ رسالہ نہایت شاندار ہے۔ سلسلۂ چشتیہ میں اس رسالے کی حیثیت ایک تبرک

اور ورد و ظیفے کی سی ہے۔

(۲۳) راحت القلوب بھی ایک وضعی مجموعہ ملفوظات ہے۔ بزمِ فرید کے عنوان سے ملا واحدی نے اس کا اردو ترجمہ کیا۔ بعدہٗ یہ ترجمہ عابد نظامی صاحب کے پیش لفظ کے ساتھ راحت القلوب کے نام سے ضیاء القرآن پبلی کیشنز، لاہور سے بھی اشاعت پذیر ہوا۔ راحت القلوب [فارسی] کے پچاسوں قلمی نسخے مختلف کتب خانوں میں محفوظ ہیں۔

(۲۴) مکتوباتِ شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی ...... مکتوباتِ کلیمی کے عنوان سے ۱۳۰۱ھ میں یوسفی پریس، دہلی سے شائع ہوئے۔ اس مجموعے میں ایک سو کتیس خط شامل ہیں، جن میں سے زیادہ تر خطوط حضرت نظام الدین اورنگ آبادی کو لکھے گئے۔ تربیت، مجاہدہ، عرفان اور یقین اس مجموعے کے بنیادی موضوعات ہیں۔ چشتیہ ادب میں یہ مجموعہ اپنے فکری اور معنوی مندرجات کے اعتبار سے نہایت اہمیت کا حامل ہے۔

(۲۵) فخرِ جہاں خواجہ فخر الدین محمد دہلوی نے شاہ ولی اللہ کے جواب میں فخر الحسن کے نام سے ایک کتاب تحریر فرمائی، جس میں مستند حوالوں سے ثابت کیا کہ خواجہ حسن بصری نے مولائے کائنات حضرت علی کرم اللہ وجهہ الکریم سے براہِ راست استفادہ کیا۔ بعد ازاں مولانا حسن الزماں حیدر آبادی نے القول المستحسن فی فخر الحسن کے عنوان سے اس کی شرح لکھی۔

(۲۶) خلاصۃ الفوائد قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی کے ملفوظات پر مشتمل ہے۔ اس کے مرتب قاضی محمد عمر حکیم ہیں۔ پنجاب یونی ورسٹی کے مملوکہ دو قلمی نسخوں کی مدد سے نائلہ

نذر اعوان نے ۱۹۹۹ء میں ڈاکٹر معین نظامی کی نگرانی میں اس کے متن کی تصحیح کی۔ اس رسالے کے دیگر معلوم قلمی نسخوں کی تفصیل حسب ذیل ہے:

**خلاصۃ الفوائد:**

الف: مکتوبہ: مولوی خدا بخش چوہان: ۹ شوال ۱۲۸۸ھ

ب: مکتوبہ: امام بخش ولد حافظ غلام فرید مہاروی: ۳ رمضان ۱۲۹۴ھ

ج: مکتوبہ: سید رسول: ۱۶۔ ذی قعد ۱۳۰۹ھ

د: مکتوبہ: غلام فخر الدین: ظہر پنج شنبہ ۱۳۰۸ھ

ہ: مکتوبہ: غلام فخر الدین: ۱۳۲۴ھ

و: مکتوبہ: محمد موسیٰ: صبح جمعہ ۱۴ صفر ۱۳۴۴ھ

(۲۷) **مناقب شریف** [ملفوظاتِ خواجہ پیر پٹھان غریب نواز] احمد یار پاک پٹنی کا مرتبہ مجموعہ ہے۔ خواجہ اللہ بخش تونسوی کے حکم اور ایما پر مولوی یار محمد ساکن بنڈی نے **منتخب المناقب** کے عنوان سے اس کی تلخیص کی۔ **انتخابِ مناقبِ سلیمانیہ** کے عنوان سے یہ مجموعہ پہلی بار ۱۳۲۵ھ میں حمیدیہ سٹیم پریس، لاہور سے شائع ہوا۔ مولوی اللہ بخش رضا نے اس کا اردو ترجمہ کیا۔ اس مجموعے کے کئی قلمی نسخے چشتیہ سلسلے کی خانقاہوں کے کتب خانوں میں محفوظ ہیں۔

(۲۸) **راحت العاشقین: گلشنِ اسرار** کے عنوان سے بھی معروف ہے اور **اخیار الاذکار فی احوالِ مختار الاخیار** بھی اسی کا نام ہے۔ مولوی چوہان نے اس کتاب کا ایک انتخاب کیا ہے، مگر اسے کسی نام سے موسوم نہیں کیا اور یوں عرفِ عام میں اسے **گلشنِ اسرار** کہہ دیا جاتا ہے، جس سے غلطی در آنے کا اندیشہ ہے۔ لازم

ہے کہ اس انتخاب کو انتخابِ گلشنِ اسرار کہا جائے، تا کہ یہ گلشنِ اسرار راحت العاشقین/ اخیار الاذکار سے علیحدہ حیثیت میں شناخت کیا جا سکے۔

(۲۹) دریافت مجلہ شعبۂ اردو: نیشنل یونی ورسٹی آف ماڈرن لینگویجز، اسلام آباد، شمارہ ۹: ۲۰۱۰ء: ص ۱۵ تا ۲۰

(۳۰) خیر الاذکار [قلمی نسخہ]: مولوی محمد گھلوی: کاتب مولوی خدا بخش چوہان: ۱۲۸۸ھ: برگ ۸ 'الف'

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمدللہ الذی جعل الظلمات و النورو خلق آدم علی صورتہ فصار مرآۃ لکمال الظھور و الصلوٰۃ والسلام علیٰ نبیہ المختار سید الابرار محمد وعلیٰ آلہٖ الاطھار و اصحابہ الاخیار ثم الرضوان و الرحمۃ علی الاولیاء الکرام الذین اخرجوا عوام الناس عن ظلمات الاوھام واد خلوھم فی دارا لسرور و الشراب اعنی القرب والوصول الی [جناب] رب الارباب ○ امابعد میگوید [بندۂ] عاصی خاکپایِ درویشان وگردِ راہِ دل ریشان راجی [الی] رحمۃ اللہ الصمد محمد ابنِ غلامِ محمد کہ یکی از غلامانِ حلقہ بگوشِ خواجہ صاحب ہادیِ فرقۂ طلاب شمس العارفین قطب السالکین [غلامِ] رحمۃ للعٰلمین محوِ انوارِ واحدیت مستغر[قِ] بحارِ احدیت محبوبِ ربانی مظہرِ اسرارِ یزدانی حضرت قبلہ خواجہ نور محمد ثانی (۱) است رضی اللہ [تعالیٰ] عنہ [ وارضاہ] وجعل الجنتہ مثواہ کہ چون در ملفوظاتِ امام العارفین سلطان الزاہدین حضرت خواجہ فرید الحق والدین گنج شکر مسعود اجودھنی رضی اللہ عنہ (۲) مسطوراست کہ: زہی سعادتِ آن مرید کہ ہر حرفی کہ از زبانِ مبارکِ شیخ خود بشنود [و] آن را در قلم آرد کہ فردا بمقابلۂ ہر حرفی از آن طاعتِ ہزار سالہ در نامۂ اعمالِ او ثبت باشد [و] مرید را چنین باید کہ در محبتِ حق ومحبوبانِ او عمرِ خود را صرف کند کہ ہر چند محبتِ اولیا در دلش بیشتر قرب او در درگاہِ کبریا بیشتر وزین بندہ را اگر چہ از راہِ صحبتِ مشائخ [رضوان

الله علیهم ] بہرۂ وافر رسیدہ، بلکہ گاہ گاہ باین نعمتِ عظمیٰ فائز گردیدہ وہم چندی از کلماتِ متبرکہ از لسانِ دُرفشانِ ایشان نشنیدہ، اما بمقتضای: عند ذکر الصالحین تنزل الرحمۃ ۔ چند فوائد مسموعۂ خود و اکثر فوائد منقولہ از یارانِ خود در این اوراقِ قلیلہ جمع کردہ، تا فردا ذریعۂ نجاتِ منِ عاصی گردد و ناظران را وسیلہ از دیادِ محبت شود و این رسالہ را مسمّی بہ خیر الاذکار فی مناقب الابرار نمودہ بر سہ فصل مرتب کردہ [ام]۔

فصلِ اول: در مناقبِ حضرت شیخ المشائخ غیاث العاشقین سند الواصلین مطلعِ انوار الصمد منبعِ اسرار الاحد قبلۂ عالم و عالمیان کعبۂ اہلِ ذوق و عرفان [حضرت] خواجہ نور محمد مہاروی [رضی اللہ تعالیٰ عنہ] (۳) کہ شیخ و امامِ حضرت قبلۂ ما مستمندان است۔

فصلِ دوم: در بیانِ مناقبِ حضرت شیخ المشائخ قطب الطریقت فرد الحقیقت حضرت خواجہ نور محمد ثانی کہ شفیعِ دارین و قبلۂ کونینِ این بندۂ عاصی است [رضی اللہ تعالیٰ عنہ]۔

فصلِ سوم: در بیانِ مناقبِ مردِ میدانِ عشقِ حقیقی و صوری حضرت حافظ صاحب حافظ [محمد] سلطان پوری [رضی اللہ تعالیٰ عنہ] (۴) کہ حسبِ ارشاد حضرت قبلۂ من ذاتِ شریفِ ایشان مرا ہمچون شیخِ صحبت بودہ است کہ حضرت [شیخ] قبلۂ من [رضی اللہ عنہ مرا] فرمودہ بودند کہ: بخدمتِ حافظ صاحب گاہ گاہی شرفِ ملاقات و فیضِ زیارت حاصل می کردہ باشی و بندہ حسب الارشاد [چند گاہ] بخدمتِ ایشان آمد [و] رفت کردہ و بسا برکات از حضرتِ ایشان بدست آوردہ و حضرت حافظ صاحب [رضی اللہ عنہ] را در خدمتِ حضرت قبلۂ عالم و عالمیان خواجہ نور محمد قدس سرہ چنداں رابطۂ عشق و محبت بود کہ اکثر اوقات در مہار شریف در صحبتِ ایشان [چند ماہ] گذرانیدہ مستفید می شدند و در خدمتِ حضرت قبلۂ من [رضی اللہ عنہم] آنچنان اخلاص [و کمالِ محبت] می داشتند کہ چون قبلۂ من از حضورِ اعلیٰ، یعنی شیخ المشائخ

حضرت قبلۂ عالم نور محمد مہاروی [رضی اللہ عنہ] مرخص شدہ معاود دولت خانہ وتشریف افزای این ملک می شدند۔ حافظ موصوف [رضی اللہ عنہ] در صحبتِ ایشان در قریۂ خاص حضرت قبلۂ من کہ بر کنارۂ نالہ قطب واہ (۵) بود، چند ماہ ہم می گذرانیدند وعلی الدوام حضرت قبلۂ من در حین رفتن بسمتِ مہار شریف وباز آمدن از آنجا نزدِ حافظ موصوف [رضی اللہ تعالیٰ عنہ] یک دو شب بطریق ضیافت شرفِ نزول می فرمودند ورابطۂ محبت وصدق وودادِ خدای از جانبین زیادہ [ اُ بُ ] از حدِ بیان بنظرِ نظارگیان متیقن بود۔ اینست باعث بیانِ مناقبِ حافظ صاحب درین رسالہ کہ قصداً در بیانِ حضرت شیخین اولین است رضی اللہ [تعالیٰ] عنہما وادام اللہ [تعالیٰ] برکاتہم علینا الی یوم القیام آمین یارب العالمین ○

فصلِ اول: در مناقبِ حضرت شیخ المشائخ غیاث العاشقین سند الواصلین قبلۂ عالم حضرت خواجہ نور محمد مہاروی رضی اللہ [تعالیٰ] عنہ۔

واینجا اولاً سہ مناقب بطریقِ تبرک از احوال کریمہ حضرت شیخ المشائخ محب النبی محبوبِ رب العالمین فخر الاسلام والمسلمین فخر الاولین والآخرین حضرت خواجہ فخر الحق والدین محمد رضی اللہ [تعالیٰ] عنہ (۶) درج کردہ شد۔

نقل است از صاحبِ ذوق وشوقِ اتم میاں صاحب میاں آدم [جیو] مرحوم (۷) کہ یکی از یارانِ حضرت مولانا صاحب قدس سرہ بود کہ [او] می گفت کہ: من دو سہ بار در حضورِ انور حضرت مولانا صاحب [قبلہ رضی اللہ عنہ] برای شرفِ زیارت [وفیضِ صحبت] در دہلی شریف رفتہ ام وبخدمتِ ایشان اقامت نمودہ [ام]۔ ہرگاہ از کسی گویندہ خیال وراگِ ہیر ورانجھا استماع می فرمودند۔ از [غلبۂ] تلاطمِ امواجِ بحرِ عشقِ الٰہی کہ عشقِ صوری نمونہ وقطرۂ حقیقت است، از من می پرسیدند کہ: ای فلان! [ملکِ] جھنگ سیال کہ مکانِ خاص مائی ہیر (۸) است از

بلدۂ ملتان بچند [ کروہ دور] شدہ و من عرض می کردم کہ: قدرِ چہل [و] یا پنجاہ کروہ مسافت خواہد بود [و] در جوابِ بندہ ہر بار کہ استفسار می فرمودند، چنین از زبانِ دُرفشان صادر می شد کہ: ای فلان! اشتیاقِ دیدنِ مکانِ مائی ہیر در خاطر جائگیر است۔ بشرطِ بقای حیات وتساعدِ مشیتِ حق تعالیٰ [ یک بار] البتہ بمکانِ او خواہم رفت۔ میاں آدم می گفت کہ: این تمنای آنحضرت [از] تاثیرِ راگِ ہیرو رانجھا بود کہ بمجردِ استماعِ آن، این باعث در خاطرِ شریفِ ایشان برمی خاست، اما میسر نشد کہ مشیتِ حق تعالیٰ متعلقِ ایصالِ فیضِ حضرت مولانا صاحب قدس سرہ بساکنانِ ہندوستان آناً فاناً دائم بود و فاصلہ نبود کہ ہردم می رسید و خواہد ماند۔

نقل است از خادمِ جنابِ عالی شیخ العالمین قطب العارفین سند المقربین حضرت خواجۂ بزرگ خواجہ معین الحق والدین اجمیری قدس سرہ (۹) کہ نامِ آن خادم علی بخش شاہ (۱۰) بود کہ وی پیشِ [این] بندہ دو مناقب از احوالِ کریمہ واخلاقِ جمیلہ حضرت محبّ النبی محبوبِ رب العالمین حضرت مولانا صاحب [فخر الدین محمد] قدس سرہ [چنان] بیان نمودہ است۔

یکی آنکہ: من در ہنگامِ خورد سالی ہمراہِ پدرِ بزرگوارِ خویش سید ظفر علی شاہ (۱۱) سمتِ دہلی شریف رفتہ بزیارتِ [حضرت] مولانا صاحب [قبلہ] قدس سرہ یک دو بار مشرف شدہ ام۔

یک نوبت کہ ہمراہِ پدر رفتہ بودم۔ از موجبِ کمالِ رسوخِ ارادت و عقیدت کہ بجنابِ حضرت خواجۂ بزرگ می داشتند، از پدرم احوالِ تحصیلِ علمِ من و نامِ کتاب خواندنی من از راہِ کرم و کرامت می پرسیدند و پدرم بیانِ واقعہ عرض می کرد و برای کتاب بہارستان (۱۲) کہ مرغوبِ خاطرِ من بود، بسیار تلاشش می فرمودند و می گفتند کہ: کتب خانۂ ما ہمگی ملکِ شما است، اما بہارستان نزد ما نیست کہ بہ تو سپاریم۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بارِ دیگر کہ خواہید آمد، موجود کردہ بدہیم و یکی از خادمانِ حضرت خواجۂ بزرگ کہ ہمراہِ ما بود، چلم می کشید۔

روزی یک دولت مندی از مریدان و معتقدان حضرت مولانا صاحب [قبلہ] قدس سرہ برای زیارت آنحضرت در حویلی مدرسہ شریف درآمد [و] نظرش برآن چلم کش افتاد کہ چلم [را] می کشید۔ در خاطرش گذشت کہ: این مکان...... مکانِ یادِ حق تعالیٰ و ذکرِ علم حدیث و تفسیر است۔ این کس چنین بی ادبی نمودہ است کہ چلم اینجا می کشد۔ چون بدیدار فیض آثار آنحضرت رسید۔ فی الفور آنحضرت روی مبارک ازو گردانیدہ بطرف دیگر متوجہ شدند [و] وی باز از آن طرف می آمد [و] آنحضرت باز اعراض فرمودند علی هذا القیاس۔ چند مرتبہ چنین واقع شد۔ آخر آن دولت مند از معاینۂ این حالت [بسا] متاسف و حیران شدہ از حضورِ [اعلیٰ] باز آمدہ در مدرسہ پیش یارانِ آنحضرت [۲ الف] گریان و آہ زنان صورتِ حال بیان کرد کہ: امروز حضرت مولانا صاحب قدس سرہ باوجود کمالِ مرحمت و شفقت کہ در بارۂ این بندہ داشتند، روی مبارک از من گردانیدہ اند و ہر چند کہ برسمِ ادب و نیاز پیش آمدہ ام، از من اعراضِ [تمام] فرمودہ اند۔ یاران ازوی استفسار نمودند کہ: شاید از تو کدام گستاخی بوقوع آمدہ باشد؟ [وا و می] گفت: معاذ اللہ کہ در این جناب بنوعی بی ادبی کردہ باشم۔

آخر الامر یاران او را تمام براین معنی داشتند کہ: البتہ از تو چیزی بوقوع آمدہ [است] کہ موجب زوالِ شفقتِ دائمی گردیدہ۔ آن دولت مند من بعد بسیاری ملاحظۂ احوالِ خود گفت کہ: در بابِ غلامانِ حضورِ عالی ہیچ امری ناپسند از من بصدور نیامدہ، مگر آنکہ بوقتِ دخول در مدرسۂ شریفہ نظرم برحالِ آن چلم کش افتادہ [است] و در خاطرم گذشتہ کہ این کار بدعت در این مکانِ پاک کمالِ بی ادبی است۔ پس یاران گفتندش کہ: ہمین تقصیر است کہ از تو صادر گشتہ۔ پس یاری از یارانِ حضور بعرض آنحضرت رسانید کہ: فلان کس زار زار گریان در مدرسہ استادہ تمام نادم است۔ تقصیرش عفو فرمائید۔ حضرت مولانا صاحب فرمودند کہ: وی تقصیر ما کردہ است کہ عفو کنیم۔ عذر

تقصیرِ خود از آن کس خواہد کہ تقصیر او کردہ است۔ پس یاران او را از دست گرفتہ در خدمتِ آن خادم چلم کش آوردند کہ: تقصیرِ این کس را عفو کن۔ آن خادم حیران شد و گفت کہ: مرا باین کس ہرگز شناسائی نیست۔ تقصیر وی در حقِ من چگونہ صورت بندد؟ و آخر اندیشۂ خاطرش در پیشِ آن خادم بیان کردند و گفتند کہ: آنحضرت ازین واسطہ براین کس گران خاطر شدہ اند۔ خود بحضورِ عالی رفتہ تقصیرِ او عفو نمای۔ پس آن خادم برفاقتِ یارانِ دیگر در خدمتِ حضرت مولانا صاحب قدس سرہ رفتہ عرض کرد کہ: مولانا صاحب! من تقصیرِ او عفو کردم۔ شما ہم برای خدای تعالیٰ بر [حالِ] وی شفقتِ قدیمانہ بحال دارید۔ [آنحضرت] فرمودند کہ: شما تقصیرش مفت عفو نمودہ [اند] یا چیزی در نذرِ شما آوردہ دادہ است؟ آن خادم عرض کرد کہ: مفت نگذاشتہ ام، بلکہ چندین مبلغ پیشِ [من] آوردہ دادہ است۔ [خود بدولت] فرمودند متبسماً کہ: ازین مالدار باین قدر مال چرا راضی شدی؟ از وی چند صد روپیہ بایستی گرفت، آنگاہ لائقِ عفوِ این چنین تقصیر بودی۔ میاں علی بخش شاہ گفتہ کہ: حضرت مولانا صاحب قدس سرہ در جنابِ حضرت خواجۂ بزرگ قدس سرہ چنان رسوخ و کمالِ نیاز داشتند کہ دربارۂ خادمِ خانقاہ ایشان این قدر بی ادبی کہ بخیالِ خاطر بود، ہم روا نداشتند۔

منقبتِ دوم آنکہ: یک نوبت ہمراہِ پدرم در خدمت حضرت مولانا صاحب قدس سرہ حاضر بودم کہ شخصی شیخ مُرائی (۱۴) کہ در شہر و نواحیِ اجمیر شریف بود و مردمِ آنجا بسا معتقدِ او بودند۔ زیرا کہ وی از خوردنی ہای تمام زاہد بود، مگر آنکہ یک وقت شیرِ [جانوری] می نوشید۔ لہذا او را بنام دُہدادھاری می خواندند۔ اتفاقاً آن شیخ دُہدادھاری در دہلی مبارک رسید و آرزوی ملاقات [و زیارتِ] حضرت مولانا صاحب [قبلہ رضی اللہ عنہ] در پیشِ پدرم ظاہر کرد و پدرم ظفر علی شاہ رفاقت نمودہ [او را] بشرفِ زیارتِ آنحضرت مشرف گردانید و در مدحِ او گفت کہ: این مرد بسیار

بزرگ وزاہداست کہ بجز شیرِ جانوری از ماکولات ومیوہ ہاوغیرہ خوردنی ہیچ تناول نمی کند۔آنحضرت درسماعِ این سخن خاموش نشستہ بودند کہ شخصی تربوزِ کلان درموسمِ معروف پیشِ حضورِ عالی نذر نہاد وخود بدولت بکارد آن تربوز راپارہ پارہ نمودہ بحاضران تقسیم کردہ عطافرمودند۔چنانکہ یک پارہ ازان بآن دُہدادھاری راہم عطاشد۔چون آن شیخ مرائی حسبِ ارشادِ عالی [۲ُب] آن پارہ راتناول کرد۔زوداز آنجابرخاست ودردالانِ مدرسہ بیرون برزمین افتادوفغان درفغان پیوست ومی گفت کہ: اینک مرا آتشِ گرسنگی درگرفتہ است۔من می میرم۔یارانِ حضورِ عالی از معاینۂ این حال در خدمت عرض رسان شدند کہ: فلان فقیر را آتشِ گرسنگی چنان درگرفتہ است کہ از دستِ جوع بفغان آمدہ [است]۔اتفاقاً درآن حین کسی سہ چہار عدد نانِ روغنی کہ بسیار کسانِ گرسنہ رابسندہ شدی، در خدمتِ حضور بہ نذر گذرانید۔[خود بدولت] فرمودند کہ: بآن کس رسانید کہ بخورد وخود بدولت از وقوعِ این معاملہ در تبسم بودند کہ پدرم ظفر علی شاہ در حضور باز آمدہ بعرض رسانید کہ: یا حضرت! آن فقیر بجر دخوردنِ تمام آن نان ہا از آتشِ جوع چنان بعجز رسیدہ کہ برخاک غلطیدہ وبیقرار افتادہ میگوید کہ: ہم مرتے ہوں آگ لگا ہے [کذا]، یعنی آتشِ جوعِ من درتزاید است۔من آزِ گرسنگی می میرم۔آنحضرت از سماعِ این سخن در تمام خندہ شدند۔ چنانکہ رومال بررخِ مبارک نہادہ سرِ مبارک فرومی بردند وخندہ از حدِ زائدہ روی دادہ بود ودرآن خندہ بپدرم چنین می فرمودند کہ: ای ظفرعلی! تو می گفتی کہ این مردِ دُہدادھاری است، چیزی از ماکولات نمی خورد [و] اکنون اوراچہ شد کہ از خوردنِ این قدر طعام بسیار آتشِ جوعِ او فرونمی نشیند، بلکہ زیادہ از زیادہ است۔باز پدرم بہ نیازِ تمام والحاحِ تام در بارۂ نجاتِ او درخواست نمود کہ: بیچارہ قریبِ مردن رسیدہ [است]، صدقہ سرِ مبارک اورابوجہی ازین بلای نجات عنایت شود۔[باز] آنحضرت [قبلہ] ہمان کلمہ تکرار می فرمودند کہ: ای ظفر علی! تو می گفتی کہ این کس: اَن نہیں کھاتا۔اکنون چہ شد کہ از خوردنِ غلہ سیر نمی

شود و در این اثنا شخصی بہ نذرِ حضورِ اعلیٰ قاب کلان پُر از پلاوٗ و قلیہ گذرانید۔ فرمودند کہ: این ہم بآن کس رسانید تا بخورد۔ پس مردِ مُرائی را کہ آتشِ غیبی لاحق بود و ہوشش از سر رفتہ بود بہر دو دست طعام بسیار از آن [قاب] برمی داشت و بحرصِ تمام در دہان می انداخت۔ چنانکہ این ہمہ طعام را کہ بجماعتِ کثیرہ کافی شدی بخورد و آتشِ جوع او از بیش بیشتر شد و می غلطید و می گفت کہ: ہم مرتے ہوں [کذا]۔ آخر الامر یارانِ دیگر بہ ہمراہیِ پدرم در حضورِ اعلیٰ عرض زبونیِ حالش نمودند و آنحضرت [قبلہ رضی اللہ عنہ] را ہم چنان خندہ روی دادہ بود و باز بازمی فرمودند کہ: ای ظفر علی! تو می گفتی کہ این شخص از قسمِ طعام ہیچ نمی خورد۔

القصہ بعد از خوش طبعی [وخندہٗ] بسیار [بر] چند دانہ چیزی دم کردہ بپدرم دادند کہ: او را بخورانید تا تسکین یافت۔ ناقلِ این قصہ شاہ علی بخش می گفت کہ: حضرت مولانا صاحب [قبلہ قدس سرہ بس خوش طبع بودند و این صورتِ خارق برای خود محال ساختن ما مردمان و دفعِ اعتقادِ فاسد کہ در حقِ آن کس داشتیم، بوقوع آمدہ بود رضی اللہ عنہ [و ارضاہ]۔

**باز آمدیم بمقصدِ اصلی کہ ذکرِ مناقب و فوائدِ حضرت قبلۂ عالم و عالمیان حضرت خواجہ نور محمد مہاروی قدس سرہ بود۔**

**نقل است از خان صاحب ذو المجد والمواہب عبداللہ خان (۱۴) ساکن ڈیرہ غازی خان کہ خلیفۂ اکبر است از [خلفای] حضرت قبلۂ من خواجہ نور محمد ثانی رضی اللہ عنہما کہ ایشان این بندہ را از راہِ کرم روزی بمکانِ خویش چنان بیان نمودند کہ: بعد از وصالِ حضرت قبلۂ خود [رضی اللہ عنہ] چون بخدمتِ قبلۂ عالم [رضی اللہ عنہ] در مہار شریف بزیارت مشرف شدم و خود [۳ الف] بدولت گاہ بگاہ ذکرِ حضرت قبلۂ اقدس سرہ درمیان می آوردند۔**

**روزی بر سرِ مجلسِ عام بر لفظِ مبارک راندند کہ: نسبتِ ما بہ میاں صاحب، یعنی حضرت**

شامل تھا، لیکن آج کل ضلع راجن پور کی عمل داری میں ہے۔

(۶) خواجہ نظام الدین اورنگ آبادی کے خلیفہ اور سلسلۂ چشتیہ کے مجدد...... نظام العقائد اور فخر الحسن کے مصنف فخرِ جہاں مولانا فخر الدین محمد دہلوی [م ۱۱۹۹ھ]...... تفصیلِ احوال و مناقب کے لیے ملاحظہ ہوں: شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقبِ فخریہ [نواب غازی الدین خان نظام]، فخر الطالبین [سید نور الدین حسینی]، فوائدِ فخریہ [میر عیوض علی]، مثنوی فخریۃ النظام [نواب غازی الدین خان نظام]، خلاصۃ الفوائد [قاضی محمد عمر حکیم]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، تاریخِ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۷) میاں آدم جیو، شاہ فخر جہاں کے مرید تھے۔ وہ دو تین بار زیارت اور فیضِ صحبت کے لیے اپنے پیرو مرشد کی خدمت میں دلّی گئے۔ خیر الاذکار کی اس حکایت سے منکشف ہوتا ہے کہ وہ ملتان یا اس کے گرد و نواح کے رہنے والے تھے۔

(۸) مائی ہیر کا مزارِ مبارک جھنگ شہر میں ہے۔

(۹) برِ صغیر پاک و ہند میں سلسلۂ چشتیہ کے سرخیل، نائبِ رسول فی الہند، خواجۂ خواجگاں، خواجہ غریب نواز، خواجۂ بزرگ حضرت معین الحق والدین چشتی اجمیری [م ۶۳۳ھ]............ احوال اور تعلیمات کے لیے ملاحظہ فرمائیں: سرور الصدور و نور البدور [محی الدین عبدالقادر المخاطب بہ سعیدی بزرگ]، سیر الاولیاء [امیر خورد]، اخبار الاخیار [شیخ عبدالحق محدث دہلوی] جواہرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، مناقب الحبیب [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۱۰) علی بخش شاہ، سید ظفر علی شاہ کے صاحبزادے...... اجمیر شریف کے متوطن اور خواجۂ

بزرگ کی بارگاہِ عرش مقام کے خادم...... دلّی میں مولانا فخر جہاں کی خانقاہ کے حاضر باش اور اس مجموعے میں شامل دو واقعات کے راوی

(۱۱) سید ظفر علی شاہ، بارگاہِ خواجہ غریب نواز کے خادم اور مولانا فخر جہاں کے ارادت کیش

(۱۲) بہارستان مولانا جامی کی تصنیفِ لطیف ہے۔

(۱۳) شیخ مُرائی اجمیر اور اس کے گردونواح میں دُہدادھاری کے نام سے مقبول تھا۔ سید ظفر علی شاہ [خادمِ درگاہِ خواجہ غریب نواز] کی وساطت سے شاہ فخر جہاں کی مجلس میں حاضر ہوا اور اپنی ظاہر پرستی کی پاداش میں ایک حیرت انگیز واقعے کا نشانہ بنا۔

(۱۴) مولوی عبداللہ خان چانڈیہ بلوچ، خواجہ نارووالہ کے مرید اور خلیفہ تھے۔ گلشنِ ابرار کے مؤلف مولوی امام بخش مہاروی نے لکھا ہے کہ: ''خلیفۂ مطلق وقائم مقامِ برحق حضرت عبداللہ خان چانڈیہ بلوچ ساکن ڈیرہ غازی خان کہ توصیفش از حدِ تحریر وتقریر بیرون وافزودن است و کشودِ کارش درحینِ حیاتِ شیخش بہ تمام رسیدہ بود کہ بعدِ وصالِ مبارکِ شیخ خود محتاج بہ شیخ دیگر نبود۔ رحمۃ اللہ علیہ۔'' [گلشنِ ابرار (قلمی): ص۲۲۲]

(۱۵) بابا فرید گنج شکر کے مرید وخلیفہ اور حضرت نصیر الدین چراغ دہلوی اور امیر خسرو کے پیرومرشد، حضور نظام الدین اولیاء [م ۷۲۵ھ]...... تفصیلِ احوال اور تعلیمات کے لیے دیکھیے: فوائد الفواد [حسن سجزی]، سیر الاولیاء [امیر خورد]، خیر المجالس [مولانا حمید قلندر]، اخبار الاخیار [شاہ عبدالحق محدث دہلوی]، جواہرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، مخزنِ چشت [امام بخش مہاروی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، حضرت نظام الدین اولیاء: حیات اور تعلیمات [پروفیسر محمد حبیب]

(۱۶) حضرت نظام الدین اولیاء کے خلیفۂ اعظم خواجہ نصیر الدین چراغ دہلی [م ۷۵۷ھ]......

رک:سیر الاولیاء [امیر خورد]، خیر المجالس [مولانا حمید قلندر]، اخبار الاخیار [شاہ عبدالحق محدث دہلوی]، جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]

(۱۷) خواجہ عثمان ہرونی، حضرت حاجی شریف زندنی کے خلیفۂ اکبر اور خواجہ غریب نواز کے پیرو مرشد......۶۰۷ھ میں واصل بحق ہوئے اور مکہ معظمہ میں ان کا مزارِ اقدس زیارت گاہِ عالم ہے۔......رک:اخبار الاخیار [شاہ عبدالحق محدث دہلوی]، جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]

(۱۸) قطب الحق والدین بن خواجہ کمال الدین، اوش کے متوطن تھے۔ خواجۂ خواجگان خواجہ معین الدین چشتی اجمیری سے خلافت پائی۔ ۶۳۳ھ میں رحلت فرمائی۔ مزارِ پُر انوار دہلی میں مرجعِ خلائق ہے۔......رک:اخبار الاخیار [شاہ عبدالحق محدث دہلوی]، جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغرِ چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]

(۱۹) یہ واقعہ مناقب المحبوبین [لاہور ایڈیشن] کے ص ۹۸-۹۹ پر نقل ہوا۔

(۲۰) اس واقعے سے ترجیح مرید کا اثبات ہوتا ہے یا نہیں، پیرو مرشد کی مہربانی اور کرم کا اظہار بہر حال ہو رہا ہے۔

(۲۱) مولوی محمد گھلوی ۱۲۰۴ھ میں اپنے گاؤں گھلواں میں مقیم تھے۔ جب خواجہ نارووالہ کا راستے میں انتقال ہوا، تو وہ اس قافلے میں شامل نہ تھے، جو خواجہ موصوف کے ہمراہ سیت پور سے

واپس آ رہا تھا۔ مولوی گھلوی کو بعد میں اس سانحے کی خبر ہوئی۔ وہ ۱۲ جمادی الاول ۱۲۰۴ھ کو حاجی پور پہنچے۔ اس روز خواجہ نارووالہ کو انتقال فرمائے چھٹا دن تھا۔

(۲۲) مولوی عبداللہ خان [خلیفۂ اکبر خواجہ نارووالہ] بھی اپنے مرشد کے انتقال کے وقت موجود نہ تھے۔ وہ آٹھ دس دنوں بعد حاجی پور تشریف لائے اور اپنے شیخ کے مزارِ پُر انوار کی زیارت سے فیض یاب ہوئے۔

(۲۳) فارسی ادبیات کے بے عدیل اور بے مثال شاعر اور نثر نگار......سلسلۂ نقشبندیہ کے عظیم صوفی مولانا عبدالرحمٰن جامی [م ۸۹۸ھ]

(۲۴) گلشنِ ابرار [قلمی] کے ص ۶۷ پر یہ واقعہ نقل ہوا۔

(۲۵) قبلۂ عالم کے خلیفۂ اجل، خواجہ محمد سلیمان تونسوی المعروف خواجہ پیر پٹھان غریب نواز [م ۱۲۶۷ھ/۱۸۵۰ء]......رک: منتخب المناقب [مولوی یار محمد ساکن بنڈی]، گلشنِ اسرار [میاں محمد درزی]، نافع السالکین [مولوی امام الدین]، انتخابِ گلشنِ اسرار [مولوی خدا بخش چوہان]، ملفوظ شریف [مولوی غلام حیدر]، مناقبِ سلیمانی [مولوی غلام محمد خان]، خاتمِ سلیمانی [مولوی صالح محمد تونسوی]، غذاء المحبین و سم المعاندین [مولوی نور محمد مکھڈی]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، تاریخِ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۲۶) گلشنِ ابرار [قلمی] کے ص ۶۷۔۶۸ پر اس واقعے کا تذکرہ ہوا۔

(۲۷) القیٰمہ:۲۹

(۲۸) گلشنِ ابرار [قلمی] کے ص ۶۹ پر یہ واقعہ مرقوم ہے۔

(۲۹) نواب غازی الدین خان نظام، شاہ فخر دہلوی کے مرید اور قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی

کے خلیفہ تھے۔ان کے دادا نظام الملک آصف جاہ اوّل بھی سلسلۂ چشتیہ میں مولانا نظام الدین اورنگ آبادی سے بیعت رکھتے تھے۔انھوں نے اپنے پیرومرشد کے احوال ومناقب میں رشکِ گلستانِ ارم کے عنوان سے ایک کتاب بھی لکھی۔

نواب غازی الدین نظام حوادثاتِ زمانہ کے باعث دہلی چھوڑ کر قبلۂ عالم کے حضور مہار شریف میں پناہ گزیں ہوئے۔انھوں نے مناقبِ فخریہ اور مثنوی فخریۃ النظام میں اپنے شیخ کے احوال اور مناقب لکھے۔وہ پاک پتن میں آسودۂ خاک ہیں۔خواجہ حسن نظامی ثانی نے غلطی سے دہلی کو ان کا مدفن قرار دیا ہے۔[ماہنامہ منادی نئی دلی: جلد ۱۳، شمارہ ۱۱، ص ۲۲] متذکرہ بالا کتابوں کے علاوہ انھوں نے اسماء الابرار کے عنوان سے بھی ایک کتاب تحریر فرمائی۔وہ قادرالکلام شاعر بھی تھے۔ان کی غزلیں،قصیدے اور مثنویاں ان کی پختہ کاری اور قادرالکلامی پر گواہ ہیں۔حیدرآباد دکن سے ان کا دیوان بھی اشاعت پذیر ہو چکا ہے۔

(۳۰) مخزنِ چشت کے مؤلف نے لکھا ہے کہ:"فرسنافہ بکسرِ فا وسکونِ سینِ مہملہ ونونِ مفتوحہ وفای درآخر درلغت بمعنی شب نوروز ودر ینجا علمِ سلطان مراد است۔"[ص ۱۱۵]، جب کہ قبلۂ عالم نے اس کو فرشتافہ [بفتح فا وکسرِ رای مہملہ وسکونِ شینِ معجمہ وتای فوقانیہ مثنات وفای در آخر] بتایا ہے۔

(۳۱) مولوی عبدالغفور لاری، مولانا عبدالرحمٰن جامی کے خواہرزادے اور اپنے وقت کے عالمِ اجل......انھوں نے نفحات الانس پر حاشیہ آرائی کی۔

(۳۲) نفحات الانس سیکڑوں علما ومشائخ کے احوال ومناقب پر مشتمل مولانا جامی کا بے نظیر تذکرہ......مولوی عبدالغفور نے اس پر حاشیہ تحریر کیا۔دنیا کی مختلف زبانوں میں اس کتاب کے ترجمے ہوئے۔اپنے موضوع پر نہایت ہی مقبول اور مستند کتاب ہے۔

(۳۳) خیر الاذکار نسخۂ اجمل اور نسخۂ پنجاب یونی ورسٹی کے حاشیے میں لکھا ہے کہ:"دنیوری

بکسرِ اوّل و فتحِ نون منسوب است بہ دینور کہ نام شہری است بکوہستان درمیانِ ہمدان و بغداد۔"

[بحوالہ عبدالغفور حاشیہ نفحات الانس]

(۳۴) ممشاد علو دینوری، خواجہ امین الدین ابی ہبیرۃ البصری کے خلیفۂ اعظم تھے۔ ۲۹۹ھ میں وفات پائی۔......رک: نفحات الانس [مولانا عبدالرحمٰن جامی]، سیر الاولیاء [امیر خورد]، مرأۃ الاسرار [مولوی عبدالرحمٰن چشتی]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]

(۳۵) منتخب اللغات سید عبدالرشید ٹھٹھوی کی لغت...... یہ لغت ۱۰۴۶ھ میں مرتب ہوئی۔ مؤلف نے اس کا نام منتخب اللغات شاہ جہانی رکھا۔ ان کا اصل کارنامہ فرہنگِ رشیدی کی ترتیب وتہذیب ہے۔ اس کے علاوہ رسالہ مغیرات اور رسالہ معربات بھی ان کی تالیفات ہیں۔ [ماخوذ از: رسالہ معرباتِ رشیدی: ڈاکٹر عبدالستار صدیقی رڈاکٹر مظہر محمود شیرانی: کراچی، ادارۂ یادگارِ غالب: باراوّل ۲۰۰۳ء]

(۳۶) صاحبِ شان وشکوہ، منصف اور عادل حکمران

(۳۷) سید حسن خواجۂ بزرگ معین الحق والدین کے والدِ بزرگوار

(۳۸) اجودھن کے بجائے پاک پتن اکبرِ اعظم کے زمانے میں معروف ہوا۔ تمام قدیم کتابوں میں اجودھن آیا ہے۔

(۳۹) مناقب المحبوبین کے ص ۹۹ تا ۱۰۵ اور گلشنِ ابرار ۷۵ تا ۷۸ پر خیر الاذکار کے ان مندرجات کی تفصیل ملتی ہے۔

(۴۰) خواجہ مودود چشتی کا اسمِ گرامی قطب الدین تھا۔ وہ اپنے والدِ ماجد خواجہ ابو یوسف چشتی کے خلیفۂ اعظم تھے۔ ۵۲۷ھ میں عالمِ بقا کی جانب مراجعت فرمائی اور چشت میں مدفون ہوئے۔ رک: نفحات الانس [مولانا عبدالرحمٰن جامی]، جواہرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]،

شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۱) خواجہ ناصر الدین ابو یوسف محمد سمعان، سید ابراہیم کے فرزندِ ارجمند تھے۔ انھیں اپنے ماموں خواجہ ابو محمد چشتی سے مسندِ ارشاد ودیعت ہوئی۔ ۴۵۹ھ میں واصل بحق ہوئے۔ مزارِ پُر انوار چشت میں مرجع خلائق ہے۔......رک: جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۲) خواجہ ابو محمد چشتی اپنے والدِ گرامی خواجہ احمد چشتی کے خلیفہ تھے۔ ۴۲۱ھ میں وفات پائی۔ مزار شریف چشت میں ہے۔......رک: جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۳) قدوۃ الدین ابی احمد بن فرشافتہ الچشتی، خواجہ ابو اسحٰق چشتی کے خلیفۂ اعظم تھے۔ ۳۵۵ھ میں رحلت فرمائی اور چشت میں مدفون ہوئے۔......رک: جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۴) سرِ سلسلۂ چشتیاں ابو اسحٰق شامی چشتی، خواجہ ممشاد دینوری کے خلیفۂ اعظم تھے۔ انھیں اپنے شیخ نے چشتی کا لقب عطا فرمایا۔ وہ ملکِ شام کے متوطن تھے۔ مزار شریف عکّہ [شام] میں ہے۔......رک: جواھرِ فریدی [مولوی علی اصغر چشتی]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم

الدین]،تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۵) شیخ یحییٰ مدنی اپنے دادا شیخ محمد کے خلیفۂ اکبر تھے۔۱۱۲۲ھ میں راہیِ ملکِ عدم ہوئے اور مدینۃ الرسولؐ میں آسودۂ خاک ہیں۔......رک:مفتاح الکرامات [شیخ محمد فاضل]،مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]،مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]،تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۶) مظہر اللہ التام الصمد شیخ محمد اپنے والدِ بزرگوار شیخ حسن محمد کے خلیفہ تھے۔اصل نام شمس الدین اور لقب محمد تھا۔انھوں نے بیالیس کتابیں تصنیف کیں،جن میں تفسیرِ محمدی کو بے پناہ شہرت نصیب ہوئی۔۱۰۴۱ھ میں وفات پائی۔مزار شریف احمد آباد میں ہے۔......رک: مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]،مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]،تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۷) شیخ محمد کا اصل نام شیخ نصیر تھا۔وہ شیخ احمد کے صاحب زادے اور شیخ جمال الدین المعروف بہ شیخ جمن کے خلیفۂ اعظم تھے۔۹۸۲ھ میں وفات پائی۔مزارِ پُر انوار احمد آباد میں ہے۔......رک:مجالسِ حسنہ [شیخ محمد]،مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]،تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۸) شیخ جمال الدین المعروف بہ شیخ جمن،شیخ محمود راجن کے خلیفۂ اعظم تھے۔انھوں نے ۹۴۰ھ میں وفات پائی اور احمد آباد میں مدفون ہوئے۔......رک:مجالسِ حسنہ [شیخ محمد]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]،مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]،تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۴۹) شیخ محمود راجن نے اپنے والدِ گرامی خواجہ علم الحق والدین سے خلافت پائی۔۹۰۰ھ میں رحلت فرمائی۔......رک:مجالسِ حسنہ [شیخ محمد]،مخزنِ چشت [مولوی امام بخش

مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۵۰) یہاں مؤلفِ خیر الاذکار سے صوفیائے چشت کے سلسلۂ انساب کی ترقیم میں تسامح ہوا۔ حاجی نجم الدین نے مولوی محمد گھلوی کی اس غلطی پر گرفت کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: ''کاتب الحروف گوید کہ اینجا راوی را غلطی افتادہ است و در شنیدنِ وی سہو افتادہ است، ورنہ حضرت قبلۂ عالم این چنین الفاظ غلط نہ فرمودندی، زیرا کہ حق تعالیٰ اوشان را عالمِ ظاہر و باطن کردہ بود و اگر بر تقریرِ این مقولہ حضرت قبلۂ عالم است، پس گمان کردہ شود و حمل کردہ آید بر استغراقِ آنحضرت وعدم وقوف از حالاتِ انساب در آن حالت کہ اہل اللہ را می شود...... اما حقیقتِ نسبِ شیخانِ عظام مذکورین و موصوفین اینست کہ حضرت خواجہ معین الدین و حضرت خواجہ قطب الدین و حضرت نظام الدین محبوب الٰہی ہمہ ساداتِ حسینی بودہ اند، اما حضرت گنج شکر و حضرت شیخ نصیر الدین و از حضرت شیخ کمال الدین علامہ تا حضرت یحییٰ مدنی ہمہ شیخ فاروقی بودہ اند و حضرت شیخ کلیم اللہ جہاں آبادی و شیخ نظام الدین اورنگ آبادی ہر دو از اولادِ صدیق اکبرؓ اند۔'' [مناقب المحبوبین: ص ۱۰۱]

(۵۱) سلسلۂ چشتیہ کے مجدد اور حضرت یحییٰ مدنی کے خلیفۂ اعظم، شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی [م ۱۱۴۲ھ] ......رک: مجالسِ کلیمی [خواجہ کامگار خان]، شجرۃ الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، تاریخِ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۵۲) شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی کے خلیفۂ اعظم اور شاہ فخر دہلوی کے پیر و مرشد، حضور نظام الدین اورنگ آبادی [م ۱۱۴۲ھ] ...... مفصل احوال اور ملفوظات کے لیے دیکھیے: رشکِ گلستانِ ارم [نظام الملک آصف جاہ اوّل]، احسن الشمائل [خواجہ کامگار خان]، شجرۃ

الانوار [مولوی رحیم بخش فخری]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، تاریخِ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۵۳) خواجہ سراج الحق، خواجہ کمال الدین علامہ کے صاحبزادے اور خلیفہ اعظم تھے۔ ۸۱۷ھ میں وفات پائی۔ مزار مبارک گجرات میں ہے۔......رک: مجالس حسنہ [شیخ محمد]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]

(۵۴) مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۱ اور گلشنِ ابرار کے ص ۹۷ پر خیر الاذکار کا یہ اقتباس نقل ہوا۔

(۵۵) میاں محمد یار، مہار خاندان کے فرد تھے۔ انھیں خواجہ نارووالہ سے بیعت کا شرف حاصل تھا۔ وہ مولوی محمد گھلوی کے عزیز ترین دوستوں میں سے تھے۔ موصوف نے خیر الاذکار میں انھیں 'یارِ غار' اور 'دوستِ غمگسار' لکھا ہے، جس سے دونوں کے مابین محبت اور بے تکلفانہ روابط کا اندازہ ہوتا ہے۔ یہ دونوں دوست، پیر بھائی ہونے کے ساتھ ساتھ ہم سبق بھی تھے۔ انھیں اپنے پیرومرشد سے شرحِ لمعات پڑھنے کا اعزاز بھی حاصل تھا۔

(۵۶) مولانا جامی نے فخر الدین عراقی کی کتاب لمعات کی اشعتہ اللمعات کے عنوان سے شرح لکھی۔

(۵۷) مولوی غلام علی، مہار شریف میں قبلہ عالم کی مسجد میں پیش امام تھے۔

(۵۸) میاں محمد مسعود، حافظ محمد سلطان پوری کے فرزندِ ارجمند تھے۔ مؤلفِ خیر الاذکار جب پہلی بار مہار شریف گئے۔ ان دنوں حافظ صاحب اور میاں محمد مسعود بھی وہاں مقیم تھے۔ میاں مسعود کم سن تھے۔ مولوی محمد گھلوی اپنی بیماری کی وجہ سے جب مہار شریف سے اپنے گھر [گھلواں]

کی طرف روانہ ہوئے، تو وہ انھیں بھی گھر چھوڑنے کے لیے اپنے ساتھ لے گئے، کیوں کہ سلطان پور، گھلواں کے راستے میں تھا۔

(۵۹) یہ مسئلہ قدرے مختلف منظرنامے کے ساتھ گلشنِ ابرار کے ص ۸۲۔۸۳ پر نقل ہوا۔

(۶۰) مؤلفِ گلشنِ ابرار نے اس شخص کا نام میاں محمد اکبر لکھی لکھا ہے۔ وہ قبلۂ عالم کے مرید تھے۔ رک: ص ۷۰

(۶۱) گلشنِ ابرار میں یہ واقعہ ص ۷۰، مناقب المحبوبین میں ص ۱۰۱ اور مخزنِ چشت کے ص ۲۷۲ پر مذکور ہوا۔

(۶۲) قاضی عاقل محمد، قبلۂ عالم کے خلیفۂ اجل تھے۔ وہ ۱۲۲۹ھ کو شدانی میں واصل بحق ہوئے۔ ان کے جسمِ اطہر کو کوٹ مٹھن لا کر دفن کیا گیا...... رک: مناقبِ فریدی [احمد اختر مرزا]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، تاریخِ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۶۳) میاں احمد علی، قاضی عاقل محمد کے صاحبزادے اور جانشین تھے۔ وہ اپنے وقت کے جید عالم تھے۔ انھوں نے ۱۲۳۱ھ میں وفات پائی اور کوٹ مٹھن میں آسودۂ خاک ہوئے...... رک: مناقبِ فریدی [احمد اختر مرزا]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، تاریخ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۶۴) میاں محمد شریف، قاضی عاقل محمد کے والد اور صاحبِ کمال بزرگ تھے۔

(۶۵) خیر الاذکار کے دیگر نسخوں اور معاصر تذکار میں ان کا نام مولوی احمدی واعظ آیا ہے۔ خیر الاذکار کے مؤلف نے انھیں بابِ وعظ و فصاحت و بلاغت میں 'ضرب المثلِ زمانہ'

کہا ہے۔

(٦٦) یہ واقعہ مناقب المحبوبین کے ص ١٠١۔١٠٢ پر نقل ہوا۔

(٦٧) سلسلۂ قادریہ کے سرخیل، غوثِ اعظم اور شیخ اجل سید عبدالقادر جیلانی [م ٥٦٢ھ]

(٦٨) غنیۃ الطالبین متصوفانہ ادب کی اہم ترین کتاب ہے۔

(٦٩) غنیۃ الطالبین [مترجمہ مولانا راغب رحمانی دہلوی: مطبوعہ از نفیس اکیڈمی، کراچی: ١٩٨٩ء] کے متن اور ترجمے میں غوثِ اعظم کا یہ قول موجود نہیں۔

(٧٠) گڑھی اختیار خان، خانپور [ضلع رحیم یار خان] سے تیرہ کلومیٹر کے فاصلے پر مغرب کی طرف ایک تاریخی قصبہ ہے۔ یہاں سلسلۂ چشتیہ کے دو بزرگوں [خواجہ محمد یار فریدی اور خواجہ غلام نازک فریدی] کے مزارات مرجعِ خلائق ہیں۔ قدیم کتابوں میں گڑھی اختیار خان کو گڑھی اختیار خان کورائی بھی لکھا جاتا رہا ہے۔

(٧١) ''حضرت قبلۂ من سخن براین مقرر شد'' بجائے ''قبلۂ عالم سخن براین مقرر شد''۔ [بحوالہ: خیر الاذکار نسخۂ اجمل و نسخہ پنجاب یونی ورسٹی]

(٧٢) المرسلات: ٤٣

(٧٣) یہ مسئلہ مناقب المحبوبین کے ص ١٠١ اور مخزنِ چشت کے ٣٧٠۔٣٧١ پر نقل ہوا۔

(٧٤) میاں غلام محمد، مؤلفِ خیر الاذکار کے والدِ گرامی تھے۔

(٧٥) یہ شعر مثنوی مولانا روم کا ہے۔

(٧٦) نزهة الارواح تصوف کی معروف کتاب ہے۔

(٧٧) عوارف المعارف شیخ شیوخ العالم حضرت شہاب الدین سہروردی [م ٦٣٢ھ] کی شہرۂ آفاق کتاب...... اصلاً عربی میں ہے۔ دنیا کی کئی زبانوں میں اس کے ترجمے موجود ہیں۔

چشتیہ سلسلے کی خانقاہوں میں صدیوں تک اس کتاب کا درس ہوتا رہا ہے۔

(۷۸) نکلسن اور کریم زمانی کے مرتبہ نسخوں میں ان اشعار کا متن یوں ہے:

سرشکستہ نیست این سر را مبند
یک دو روزی جہد کن باقی بخند
ہرچہ غیرِ شورش و دیوانگی ست
اندرین رہ دوری و بیگانگی ست

[مثنویِ معنوی مرتبہ نکلسن: تہران، نشرِ انتشاراتِ گلی: ۱۳۷۱ھ ش/ شرحِ جامع مثنوی معنوی: کریم زمانی: تہران، انتشاراتِ اطلاعات میرداد: ۱۳۷۸ھ ش]

(۷۹) یہ خط خواجہ نارووالہ کے احوال کے ضمن میں تکملہ سیر الاولیاء کے ص ۱۳۱-۱۳۲ پر نقل ہوا۔ [مطبوعہ از: رضوی پریس، دہلی: ۱۳۱۲ھ]

(۸۰) میاں موسیٰ، مولوی محمد گھلوی کی زیرِ نگرانی دینی علم کی تحصیل میں مصروف تھے۔ آثار سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خواجہ نارووالہ کے مرید تھے۔ خواجہ صاحب نے انھیں تحصیلِ علم کے لیے ایک وظیفہ بھی بتایا تھا۔

(۸۱) خواجہ نارووالہ نے اپنے خط میں غلام رسول کو سلام لکھا تھا۔ وہ یقیناً خواجہ صاحب کے حلقۂ اثر میں تھے، لیکن خیر الاذکار کے مندرجات سے ان کے کردار پر کوئی روشنی نہیں پڑتی۔

(۸۲) میاں احمد جیو کے کوائفِ حیات معلوم نہیں ہو سکے، لیکن خیر الاذکار سے اتنا اندازہ ضرور ہوتا ہے کہ وہ بھی اس سلسلۂ فکر و یقین سے متعلق تھے۔

(۸۳) المومن: ۴۴

(۸۴) یہ واقعہ گلشنِ ابرار میں بھی نقل ہوا۔ رک: ص ۲۰۰، اس کا اردو ترجمہ اولیائے پاکستان کی جلد دوم کے ص ۱۴۴ پر آیا ہے۔

(۸۵) گلشنِ ابرار کے ص ۷۱ پر یہ واقعہ اس طرح آیا ہے: ''یک مرتبہ حضرت خلیفہ صاحب خواجہ نور محمد ثانی نارووالہ رحمۃ اللہ علیہ پا پیادہ بہ مہار شریف بخدمتِ آن عنصرِ لطیف حضرت قبلۂ عالم رضی اللہ تعالیٰ عنہ آمدہ سعادتِ اقدام بوسی حصول نمود۔ شخصی از حاضرانِ محفلِ قدس مشاکل از وپرسید کہ: بہ سواری آمدہ ای خواہ پیادہ؟ بدر جواب فرمود کہ: پیادہ۔ ہمون کس گفت کہ: چرا تدارکِ سواری نہ فرمودہ اید؟ خود بدولت حضرت قبلۂ عالم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی الفور از زبانِ فیض نوایان فرمود:

شوقِ طوافِ کعبہ چو در دامنت گرفت
تدبیرِ زاد و راحلہ شد شد نشد نشد

اسی طرح مناقب المحبوبین میں حاجی نجم الدین نے رسالہ اسرار الکمالیہ کے حوالے سے یوں لکھا ہے: ''وقتی حضرت نارووالہ صاحب بخدمتِ حضرت قبلۂ عالم آمدند، کسی پرسید کہ سوار آمدہ اید یا پیادہ؟ فرمودند: پیادہ آمدہ ام۔ حاضران گفتند کہ: تدبیرِ سواری چرا نکردید؟ فی الحال قبلۂ عالم این بیتِ احمد جام خواندند:

شوقِ طوافِ کعبہ چو در دامنت گرفت
تدبیرِ زاد و راحلہ شد شد نشد نشد

[ص:۱۱۲]

(۸۶) گلشنِ ابرار کے مرتب نے یہ واقعہ اس طرح نقل کیا: ''وہم روزی یکی از غلامی از غلامانِ حضورِ عالی بخدمت عرض نمود کہ: من......'' [ص ۷۱] مولوی امام بخش نے 'این' کے بجائے لفظ 'یکی' استعمال کر کے اس واقعے کا پورا منظر نامہ بدل دیا۔ لفظ 'این' خیر الاذکار کے مؤلف کا مشار''الیہ تھا، مگر لفظ'' یکی' کے استعمال نے اس واقعے کو تعمیم عطا کر دی۔

(۸۷) مناقب المحبوبین میں یہ واقعہ ۱۰۷۔۱۰۸ پر آیا ہے۔

(۸۹) فاضل پور، راجن پور کے قریب ہے۔

(۹۰) یارے والی ضلع مظفر گڑھ کا ایک قصبہ ہے۔ یہ دریائے سندھ کے کنارے پر آباد ہے۔ کسی زمانے میں یہ قصبہ قاضی نور محمد کوریجہ [برادرِ قاضی عاقل محمد] کی جاگیر میں شامل تھا۔ قاضی صاحب کے دادا مخدوم غلام حیدر کا مزار مبارک بھی اسی قصبے میں ہے۔ خیر الاذکار کے مؤلف یہاں تین سال اقامت پذیر رہے۔ ان کے قیام کا زمانہ ۱۱۹۹ھ کے آس پاس کا ہے، کیوں کہ جب فخرِ جہاں شاہ فخر الدین محمد دہلوی کے ارتحال کا سانحہ پیش آیا، تو مولوی محمد گھلوی یارے والی میں مقیم تھے۔

(۹۱) قاضی نور محمد کوریجہ بن قاضی محمد شریف، قبلۂ عالم کے خلیفۂ اجل قاضی عاقل محمد کے بڑے بھائی تھے۔ جب قبلۂ عالم پہلی بار چاہ نارُووالہ تشریف لائے، تو قاضی صاحب ان کے دامنِ رحمت سے وابستہ ہوئے۔ یارے والی کا علاقہ ان کی جاگیر میں شامل تھا۔ انھوں نے قبلۂ عالم کو اپنے گاؤں میں تشریف لانے کی دعوت دی۔

(۹۲) امام ابو یوسف کا اصل نام یعقوب بن ابراہیم تھا۔ وہ صحابیِ رسولؐ سعد بن حتبہؓ کی اولاد میں سے تھے۔ ۹۳ھ میں کوفہ میں پیدا ہوئے۔ امامِ اعظم کے ممتاز شاگردوں میں ان کا شمار ہوتا ہے۔ فقۂ اسلامی کی تدوین اور تہذیب میں انھوں نے اہم کردار ادا کیا۔ ۱۸۲ھ میں وفات پائی۔ [ماخوذ از: علمائے احناف کے حیرت انگیز واقعات [جلد دوم]: مولانا عبدالقیوم حقانی: اکوڑہ خٹک، موتمر المصنفین: مئی ۱۹۸۹ء: ص ۳۲]

(۹۳) اس واقعے کا خلاصہ گلشنِ ابرار کے ص ۱۲۰ اور مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۸ پر آیا ہے۔

(۹۴) کوٹلہ مہر علی، خیر پور سادات [ضلع مظفر گڑھ] کے قریب ایک چھوٹا سا قصبہ ہے۔ اسے کوٹلی مہر علی بھی کہا جاتا ہے۔

(۹۵) میاں محمد موسیٰ والا، قبلۂ عالم کے مرید اور خواجہ نارووالہ کے خادمِ خاص تھے۔ وہ حاجی پور، یا اس کے گرد و نواح کے رہنے والے تھے۔ خیر الاذکار میں ان کا دو بار ذکرِ خیر آیا ہے۔ اس واقعے میں: ''دراین اثنا [میاں صاحب] میاں محمد موسیٰ والا از یارانِ آنحضرت'' مذکور ہے۔ متن کے تناظر میں یہاں آنحضرت سے مراد خواجہ نارووالہ ہیں۔ لگتا ہے کہ یہ سہوِ کاتب ہے یا پھر روا روی میں مؤلف سے یہ غلطی سرزد ہوئی ہے۔

(۹۶) قاضی محمد عمر حکیم سیت پور کے متوطن اور پیشے کے اعتبار سے طبیب تھے۔ وہ قبلۂ عالم کے مرید تھے۔ انھوں نے اپنے پیر و مرشد کے ملفوظات خلاصۃ الفوائد کے عنوان سے مرتب کیے۔

(۹۷) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۱۷۔۲۱۸ اور مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۸۔۱۰۹ پر نقل ہوا۔

(۹۸) بستی صالح پور کہاں ہے؟ کوشش بسیار کے باوجود اس کی جغرافیائی حدود کا علم نہیں ہو سکا۔

(۹۹) شیخ محمد قریشی، صالح پور کے رہنے والے تھے۔ انھیں خواجہ نارووالہ سے نہایت عقیدت اور محبت تھی۔ ایک بار جب خواجہ صاحب عازمِ مہار شریف تھے، تو رات ان کے ہاں قیام فرمایا۔

(۱۰۰) مولوی نور احمد نوشہرہ [ضلع راجن پور] کے باشندے تھے، لیکن خیر الاذکار سے اس کی تعیین نہیں ہوتی کہ وہ نوشہرہ شرقی کے متوطن تھے یا نوشہرہ غربی کے؟ نوشہرہ شرقی، نارووالہ کے قریب، فاضل پور سے دس کلومیٹر مشرق کی طرف واقع ہے۔ یہاں معروف بزرگ محمد شاہ صاحب کا مزار ہے، جب کہ نوشہرہ غربی جام پور سے تقریباً تیس کلومیٹر مغرب کی طرف ہے۔

(۱۰۱) حافظ یار محمد ساکن داؤد جال، قبلۂ عالم کے مرید اور خلیفہ تھے۔ قاضی محمد عمر حکیم نے خلاصۃ الفوائد میں ان سے قبلۂ عالم کا ایک ملفوظ بھی روایت کیا ہے۔

(۱۰۲) الحصن الحصین امام محمد بن الجزری [م ۸۳۳ھ] کا مرتبہ مجموعۂ اذکار وادعیہ ہے۔ خود مرتب نے بھی مفتاح الحصن الحصین کے نام سے اس کی شرح لکھی۔ ملا علی قاری نے الحرز الثمین کے عنوان سے اس پر حاشیہ آرائی کی۔ بعد ازاں اس مجموعے کے کئی حاشیے لکھے گئے۔ دیگر حاشیہ نگاروں میں: مولوی عبدالحی، مولوی محمد خلیق، نواب قطب الدین، مولوی محمد احسن نانوتوی اور شاہ ظہیر احمد شہسوانی کے نام مشہور ہیں۔ [ماخوذ از: حصن حصین: امام محمد رمولانا محمد عاشق الٰہی بلند شہری: لاہور، خزینۂ علم وادب: س۔ن: ۲۱ تا ۵۱] مؤلف خیر الاذکار کے پیشِ نظر حصن حصین کا کون سا حاشیہ رہا ہے، معلوم نہیں ہو سکتا، کیوں کہ آج، قدیم کتابیں حاشیہ نگاروں اور شارحین کے ناموں سے پہچانی جاتی ہیں، محض محشی کتاب کا نام لکھ دینے سے کتاب کے مؤلف تک رسائی ممکن نہیں ہو سکتی۔

(۱۰۳) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۱۳۔۲۱۴ پر نقل ہوا۔ اس کا اردو ترجمہ عالم فقری کی کتاب اولیائے پاکستان [جلد دوم] کے ص ۱۴۴ اور ۱۴۵ پر آیا ہے۔

(۱۰۴) حاصل پور شرقی، بہاول پور کے قریب ہے۔

(۱۰۵) کھلوار رکھلوار بہاول پور کا ایک قصبہ ہے۔

(۱۰۶) کوٹلہ مغلاں، جام پور سے جنوب مشرق کی طرف تقریباً ۱۰ کلو میٹر کے فاصلے پر ہے۔

(۱۰۷) میاں محمد جوئیہ، خواجہ نارووالہ کے مرید اور خادمِ خاص تھے۔ وہ اپنے شیخ کے وصال کے بعد مدت تک ان کے مزار مبارک پر مجاور رہے۔ وہیں زندگی کے بقیہ ایام گزارے اور حاجی پور ہی میں پیوندِ خاک ہوئے۔

(۱۰۸) سید شاہ محمد ساکن قریہ حاجی محمد اکرم ڈہا، خواجہ نارووالہ کے دامنِ گرفتہ تھے۔

(۱۰۹) حافظ محمد اسمٰعیل، خواجہ نارووالہ کے استاد تھے۔ ایک دفعہ جب حضرت نارووالہ عازمِ ملتان تھے، تو دو تین دن قریہ حاجی محمد اکرم ڈہا میں ان کے ہاں مہمان رہے۔ خیر الاذکار کے

مؤلف نے انھیں عمدۃ العلماء اور زبدۃ الصلحاء کے القابات سے یاد کیا ہے۔

(۱۱۰) حافظ محمد، خواجہ نارووالہ کے اکلوتے فرزندِ ارجمند تھے۔ انھیں قبلۂ عالم سے بیعت کا شرف حاصل تھا۔ خواجہ صاحب کی وفات کے بعد ان کے جانشین مقرر ہوئے۔ حاجی پور میں خواجہ نارووالہ کے مزار کے ساتھ ان کا مزار ہے۔

(۱۱۱) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۰۷ پر نقل ہوا۔ اس کا اردو ترجمہ اولیائے پاکستان [جلد دوم] میں شامل ہے۔ رک: ص ۱۴۲

(۱۱۲) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۰۷۔۲۰۸ اور مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۹ پر مذکور ہے۔

(۱۱۳) خواجہ نور الصمد، قبلۂ عالم کے بڑے صاحبزادے اور جانشیں تھے۔ انھیں قوم مہاراں کے افراد نے شہید کر دیا...... رک: مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، تاریخِ مشائخ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۱۱۴) یہ واقعہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۹ پر نقل ہوا۔

(۱۱۵) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۰۸۔۲۰۹ اور مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۰ پر نقل ہوا۔ اس کا اردو ترجمہ اولیائے پاکستان [جلد دوم] کے ص ۱۴۷ پر آیا ہے۔

(۱۱۶) صحیح مسلم کے جامع امام مسلم بن حجاج قشیری [م ۲۶۱ھ] ہیں۔ یہ مجموعۂ احادیث محدثین کے حلقوں میں بہت اہمیت کا حامل رہا ہے اور آج بھی ہے۔ اس میں بارہ ہزار احادیثِ مبارکہ شامل ہیں۔

(۱۱۷) خیر الاذکار کے دیگر نسخوں میں میاں محمد جوئیہ کے بجائے میاں جان محمد کا نام آیا ہے اور یہی درست معلوم ہوتا ہے، کیوں کہ میاں محمد جوئیہ کو خواجہ نارووالہ سے جو عقیدت اور ارادت

تھی، اس کا تقاضا ہے کہ وہ اس کارِ خیانت میں ملوث نہ رہے ہوں گے۔

(۱۱۸) یہاں بھی خیر الاذکار کے دیگر نسخوں میں جان محمد کا نام آیا ہے۔

(۱۱۹) اس واقعے کا خلاصہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۰۹۔۲۱۰ پر آیا ہے۔ اس واقعے کا اردو ترجمہ دیکھیے: اولیائے پاکستان [جلد دوم]: ص ۱۴۷۔۱۴۸

(۱۲۰) میاں یار محمد پچار، خواجہ نارووالہ کے مرید تھے۔ وہ حاجی پور کے رہنے والے تھے۔ اکثر و بیشتر وہ خواجہ صاحب کی خدمتِ اقدس میں حاضر رہتے اور آفتابہ برداری کی خدمت انجام دیتے تھے۔

(۱۲۱) اس واقعے کا خلاصہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۱۰ تا ۲۱۲ اور مناقب المحبوبین کے ص ۲۱۰۔۲۱۱ پر مذکور ہے۔ عالم فقری نے اس واقعے کا ترجمہ کتاب اولیائے پاکستان [جلد دوم] کے ص ۱۴۲۔۱۴۳ میں شامل کیا ہے۔

(۱۲۲) میاں محمد دہکانہ، خواجہ نارووالہ کے دربارِ گوہر بار میں قوال تھے۔

(۱۲۳) میاں محمد راجن پور کے رہائشی اور خواجہ نارووالہ کے مرید تھے۔ وہ عوام الناس میں اُن تنب کے نام سے مشہور تھے۔

(۱۲۴) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۱۲۔۲۱۳ اور مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۱ پر نقل ہوا۔

(۱۲۵) میاں محمد بری، قبلۂ عالم کے مرید اور خواجہ نارووالہ کے خادمِ خاص تھے۔ جب شاہ فخر دہلوی کے ایما پر خواجہ صاحب، بیعت کے لیے قبلۂ عالم کی خدمت بابرکت میں مہار شریف گئے، تو محمد بری ان کے ہمراہ تھے۔ وہ زندگی بھر خواجہ صاحب کی خدمتِ اقدس میں رہے۔

(۱۲۶) حافظ یحییٰ علمِ حدیث میں مہارتِ تامہ رکھتے تھے۔ وہ شیخ واہن کے متوطن تھے۔ بصارت سے محروم تھے، لیکن علمِ حدیث کی برکت سے ان کا سینہ انوارِ الٰہی کا خزینہ تھا۔ وہ صاحب بصیرت بزرگ تھے۔

(۱۲۷) مولوی محمد اکرم راجن پور کے رہنے والے تھے۔ انہیں قبلۂ عالم سے بیعت کا شرف حاصل تھا۔ وہ علومِ دینیہ میں مہارتِ تامہ رکھتے تھے۔

(۱۲۸) قاضی درویش محمد کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ہوسکا کہ وہ کون تھے؟ البتہ جن بزرگوں کا ساتھ ان کا ذکر آیا ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صاحبِ علم و فضل تھے۔

(۱۲۹) وقایہ تاج الشریعہ محمود بن احمد بن عبید اللہ کی تصنیف ہے۔ یہ کتاب اور اس کی شروح درسِ نظامی کے نصاب کا حصہ رہی ہیں۔ تاج الشریعہ نے ۷۸۱ھ میں وفات پائی۔

(۱۳۰) میاں عبدالغفور، حافظ یحییٰ نابینا کے فرزندِ ارجمند تھے۔ وہ شیخ واہن میں اقامت پذیر تھے۔

(۱۳۱) مولوی علی محمد جیو سیت پور میں رہائش پذیر تھے۔ وہ علومِ دینیہ میں مہارت رکھتے تھے اور درس و تدریس سے وابستہ تھے۔

(۱۳۲) محمد اکرم نام کی دو شخصیات قبلۂ عالم کے حلقۂ ارادت میں شامل تھیں۔ ان میں سے ایک کا تعلق راجن پور اور دوسرے کا تعلق سمینہ [ڈیرہ غازی خان] سے تھا۔ مؤخر الذکر قبلۂ عالم کے خلیفہ بھی تھے۔ خیر الاذکار کے متن سے یہ آشکار نہیں ہوتا کہ ان دو میں سے یہاں کون سے بزرگ مراد ہیں؟

(۱۳۳) یہ واقعہ براہِ راست مؤلفِ خیر الاذکار کا اپنا شنیدہ نہیں، بلکہ یہ میاں محمد بری کی وساطت سے ان تک پہنچا۔ لگتا ہے کہ میاں محمد بری کو اس کی سماعت میں سہو ہوا اور وہ اس واقعے کے مالہ و ماعلیہ کو پوری طرح سمجھ نہیں پائے، یا جب انھوں نے اسے بیان کیا، تو اس کو سنے ہوئے خاصا وقت گزر چکا تھا، یا پھر مؤلف نے کافی مدت بعد محض یادداشت کی بنیاد پر اس کی ترقیم کی۔ بہر حال جو بھی معاملہ رہا ہو، یہ واقعہ معنوی اعتبار سے اضطراب آشنا ہے، کیوں کہ اس کا تمام تر فکری اظہار یہ سلسلۂ چشتیہ کے مزاج کے خلاف ہے۔ اس سلسلے کے وابستگان، بزرگوں کے احوال و مناقب میں کمی بیشی، یا ان کے مقامات کی تعیین میں کبھی سرگرمِ کار نہیں رہے۔...... واللہ اعلم

(۱۳۴) میاں صالح محمد، خواجہ ناروواله کے والدِ گرامی تھے۔ وہ بھی صاحبِ کشف وکرامت بزرگ تھے۔ ان کا مزارِ مقدس حاجی پور میں ہے۔

(۱۳۵) خواجہ ناروواله نہایت کامل واکمل اور صاحبِ عرفان ویقین بزرگ تھے۔ قبلۂ عالم نے انھیں سب سے پہلے خلافت سے نوازا۔ وہ ان کے حال پر بہت کرم فرماتے تھے، لیکن مؤلفِ خیر الاذکار اپنے رسالے میں پیرومرشد کے کرم اور مہربانی کی عجیب توجیہ کرتے ہیں۔ جہاں شیخ کی توجہ اور شفقت کا اثبات ہونا چاہیے، وہاں ان کے نزدیک: ایسا ہر واقعہ ترجیحِ مرید پر منتج ہوتا ہے۔ مولوی خدا بخش چوہان نے اپنے مکتوبہ نسخے میں اس مقام پر کچھ حاشیہ آرائی کی ہے، جو ہدیۂ قارئین ہے: این تقریرِ مصنفہ برجہتِ عقیدت و ارادت [کذا]، بلکہ فی نفس الامر مخدوش است۔ ازاں کہ اولاً سوءِ ادب است در حقِ ہر دو شیخین وثانیاً آنکہ: ہر نعمت وواردات [کذا] کہ بر مرید عطامی شود بہ واسطۂ پیر و تربیتِ وی است، نہ بذاتِ مرید۔ پس ترجیحِ مرید بر پیر چگونہ صورت بندد؟ این سخنِ حضرتِ قبلۂ عالم بمقتضای من تواضع اللہ رفع اللہ قدرت موجبِ ترقیِ قبلۂ عالم است واز خواصِ سالک است کہ چناں از کدورتِ نفسانی پاک شود کہ خود را از ہمہ عام و خاص فروتر پندارد وعلی تقدیر التسلیم حضرت قبلۂ عالم کہ بیانِ قدر ومنزلتِ خلیفۂ خود بیان فرمودہ اند۔ ازین لازم نمی آید کہ قدر ومنزلتِ حضرت قبلۂ عالم در ادنیٰ درجہ از آنست، بلکہ ضمناً علوِ قدر ومنزلتِ حضرت قبلۂ عالم ازین سخن ہویدا است، چراکہ چوں خلیفۂ شیخ را چنین مرتبۂ عالی باشد۔ فکیف شیخ فلان الفرع تابع الاصل ولا عکس فافہم ○ لکاتبہ سلمہ اللہ تعالیٰ

(۱۳۶) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص ۲۲۰۔۲۲۱ اور مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۱ پر نقل ہوا۔

(۱۳۷) حافظ محمد جمال ملتانی، قبلۂ عالم کے خلیفۂ اجل تھے۔ انھوں نے ۱۲۲۶ھ کو رحلت فرمائی اور ملتان میں سپردِ خاک ہوئے۔......رک: مناقب المحبوبین [حاجی نجم الدین]، تکملہ

سیر الاولیاء [مولوی گل محمد احمد پوری]، مخزنِ چشت [مولوی امام بخش مہاروی]، انوارِ جمالیہ [منشی غلام حسن شہید]، اسرار الکمالیہ [زاہد شاہ]، فضائلِ رضیہ [مولوی عبدالعزیز پڑھیاروی]، تاریخِ مشائخِ چشت [پروفیسر خلیق احمد نظامی]

(۱۳۸) لوائح مولانا جامی کی تصنیف ہے۔ اس کا موضوع عشق و عرفان ہے۔ محمد حسین تسبیحی کی مرتبہ لوائح تہران سے ۱۳۴۲ھ ش میں شائع ہوئی۔ ای ایچ ون فیلڈ اور مرزا محمد قزوینی نے اس کا جو انگریزی ترجمہ کیا تھا، وہ ۱۹۷۸ء میں لاہور سے اشاعت پذیر ہوا۔

(۱۳۹) سواء السبیل شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی کی تصنیفِ لطیف ہے۔

(۱۴۰) تسنیم شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی کی تصنیفِ لطیف ہے۔ قاضی عاقل محمد کے مرید اور خلیفہ مولوی عبداللہ نے تنسیم کے عنوان سے اس کی شرح لکھی۔

(۱۴۱) یہ واقعہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۱۔۱۱۲ پر مذکور ہے۔

(۱۴۲) شاہ احمد یار، قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی کے مرید تھے۔

(۱۴۳) مولوی عزیز اللہ ججن، خواجہ نارووالہ کے مرید تھے۔

(۱۴۴) مخدوم حامد گنج بخش اوچ متبرکہ کے صاحبِ علم و عرفان بزرگ تھے۔ ان کا اصل نام سید حسن بخش تھا۔ اوچ میں بہاول خان ثانی سے ان کا معرکہ ہوا۔ مخدوم صاحب سندھ کی طرف ہجرت کر گئے۔ وہیں ۱۲۲۱ھ میں گھوٹکی کے مقام پر انتقال فرمایا۔

(۱۴۵) نواب بہاول خان ثانی مراد ہیں، جو اپنے چچا امیر محمد مبارک کی وفات کے بعد والئ ریاست مقرر ہوئے۔ اصل نام جعفر خان تھا۔ ۱۲۲۴ھ میں وفات پائی۔

(۱۴۶) اسلام خان کورائی اپنے علاقے کی صاحبِ حیثیت شخصیت تھے۔ جب مخدوم حامد گنج بخش، بہاول خان سے معرکہ آرائی میں پسپا ہو کر جنوب کی طرف روانہ ہوئے، تو انھوں نے ایک رات اسلام خان کے ہاں قیام کیا۔ وہیں مولوی عزیز اللہ ججن سے ملاقات ہوئی اور انھیں ایک محفلِ سماع

میں خواجہ نارووالہ پر وارد ہونے والی روحانی کیفیت کا واقعہ سنایا۔

(۱۴۷) مخدوم ناصرالدین کلاں، قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی کے مرید تھے۔

(۱۴۸) اس کا خلاصہ گلشنِ ابرار میں ص ۲۰۵۔۲۰۶ اور مناقب المحبوبین میں ص ۱۱۳ پر مذکور ہے۔

(۱۴۹) مختلف تذکرہ نگاروں [مثلاً: امام بخش مہاروی۔ مخزنِ چشت: ص ۳۸۱] نے حافظ محمد سلطان پوری اور خواجہ نارووالہ کو ہم درس لکھا ہے، حالاں کہ یہ درست نہیں۔ قدیم تر ماخذ خیر الاذکار ہے۔ اس کے مؤلف نے حافظ صاحب کو خواجہ نارووالہ کا شاگرد لکھا ہے اور یہی قرینِ صواب ہے۔

(۱۵۰) مثنویِ معنوی فارسی ادبیات کا شاہکار ہے۔ مولانا روم نے اس میں تمثیل اور علامت کے پیرائے میں متصوفانہ تجربات و مشاہدات کو اس طرح تخلیقی جمالیات سے مزین کیا ہے کہ مابعد کے تمام متصوفین اور تخلیق کار اس کی رعنائی خیال اور حسنِ آہنگ کی جلوہ گری میں محو رہے اور آج بھی ہیں۔

(۱۵۱) خیر پور ٹامیوالی بہاول پور کا ایک مشہور قصبہ ہے۔ یہاں سلسلۂ چشتیہ کے معروف بزرگ خواجہ خُدا بخش کا مزارِ پُر انوار مرجعِ خلائق ہے۔

(۱۵۲) یہ پورا واقعہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۶۔۱۰۷ اور مخزنِ چشت کے ص ۳۸۲۔۳۸۳ پر آیا ہے۔ عالم فقری نے اس واقعے کا ترجمہ اپنی کتاب اولیائے پاکستان کی جلد دوم کے ص ۱۳۹۔۱۴۰ پر کیا ہے۔

(۱۵۳) یہ واقعہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۷ اور مخزنِ چشت کے ص ۳۷۰ پر نقل ہوا۔

(۱۵۴) یہ واقعہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۰۷ اور ۱۱۶ پر دوبار آیا ہے۔

(۱۵۵) قدیم زمانے میں بہاول پور، چشتیاں اور مظفر گڑھ کا کچھ علاقہ کچھی کے نام سے موسوم رہا ہے۔ اسے طرفین (Directions) کے اعتبار سے شرقی، غربی، شمالی اور جنوبی میں منقسم کیا جاتا ہے۔ چشتیاں شریف کچھی شرقی کی حدود میں واقع ہے۔

(۱۵۶) کوڑا خان ہکڑا بقولِ مولوی محمد گھلوی: خواجہ نارووالہ کے مرید تھے اور ان کی بارگاہِ تقدس مآب میں حسنِ اعتقاد اور اخلاص رکھتے تھے، جب کہ مولوی امام بخش مہاروی نے گلشنِ ابرار میں لکھا ہے کہ: ''کوڑا خان ہکڑا کہ از غلامانِ حضرت قبلۂ عالم رضی اللہ تعالیٰ عنہ بود و بحضرت خلیفہ صاحب اخلاص و اعتقادِ راسخ داشت''۔[ص۲۱۴]

(۱۵۷) میاں محمد فاضل بھٹہ، بخدائی کے نام سے مشہور تھے۔

(۱۵۸) رشحات سے رشحاتِ عین الفنون مطولات مراد ہے۔

(۱۵۹) یہ واقعہ گلشنِ ابرار کے ص۲۱۴ اور ۲۱۵ پر مذکور ہے۔ اس واقعے کا ترجمہ اولیائے پاکستان [جلد دوم] میں شامل ہے۔ رک: ص ۱۴۳۔۱۴۴

(۱۶۰) بخشہ قسمانی بہاول پور کے قریب واقع ہے۔

(۱۶۱) خواجہ محکم دین سیرانی لاہور میں قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی کے ہم درس رہے۔ ان کے والد کا نام حافظ محمد عارف بن حافظ محمود تھا۔ وہ گوگیرہ [ضلع ساہیوال] کے متوطن تھے۔ اپنے چچا زاد بھائی عبدالخالق اویسی کے مرید اور خلیفہ تھے۔ ۱۱۹۷ھ میں راہی ملک عدم ہوئے۔ لطائفِ سیر یہ ان کے احوال و آثار کا قدیم ماخذ ہے۔

(۱۶۲) اولیائے بہاول پور کے مصنف مسعود حسن شہاب نے لطائفِ سیریہ کے حوالے سے میاں محکم دین سیرانی کے وصال کا حیرت انگیز واقعہ لکھا ہے: ''انتقال سے کچھ عرصہ قبل آپ خراسان کے ارادے سے روانہ ہوئے۔ ابھی تلیری کے مقام تک پہنچے تھے کہ منزلِ سفر تبدیل کر کے جنوب کی طرف چل دیے اور کچھی میں پہنچ کر ایک درخت کے نیچے محوِ استراحت ہوئے۔ یہاں سے کاٹھیاوار کا رخ کیا اور داہر جی پہنچے۔ جہاں آپ کے مریدوں اور معتقدوں کی کافی تعداد تھی۔ کئی دن تک اس علاقے کی سیاحت کے بعد آپ نے ربیع الآخر ۱۱۹۷ھ کے شروع میں مراجعتِ وطن کا ارادہ کیا۔ معتقدین کو جب آپ کے اس ارادے کا پتا چلا، تو انھوں نے اس خیال

سے کہ اگر آپ بعدِ وفات کاٹھیاوار کے علاقے میں دفن ہوں، تو وہ دور دراز کی مسافت سے بچ جائیں گے۔ آپ کو وہیں ہلاک کرنے کا فیصلہ کیا۔ اس پروگرام کے تحت حافظ محمد کوکی نے جو آپ کے مریدوں میں سے تھا۔ ایک شب اپنے ہاں قیام اور دعوتِ طعام کی استدعا کی۔ آپ نے یہ درخواست قبول فرمالی۔ رات کو جو کھانا آپ کی خدمت میں پیش کیا، اس میں زہر گھلا ہوا تھا۔ چنانچہ اِدھر نوالہ حلق سے نیچے اترا، اُدھر زہر نے اپنا کام کیا۔ جب وقتِ اخیر آیا، تو آپ نے نصیحت کی کہ حافظ محمد کوکی کو کسی قسم کا آزار نہ پہنچایا جائے۔ کسی جگہ ایک گڑھا کھود کر نعش دفن کر دینا۔ دس روپے حافظ کوکی کو اپنی گرہ سے دے کر کہا کہ: پانچ روپے میرے کفن پر صرف کرنا اور پانچ روپے خیرات کر دینا۔ جب روح قفسِ عنصری سے پرواز کر رہی تھی، تو آپ کے سینے سے ھو ھو کی آواز نکل رہی تھی۔ نمازِ جنازہ میں شہر کے کثیر لوگوں نے شرکت کی۔ آدھی رات کے قریب ٦ ربیع الآخر ۱۱۹۷ھ کو سپردِ خاک کر دیے گئے۔

اگرچہ حافظ کوکی نہ چاہتا تھا، لیکن ابوطالب اور شیخ نھتو (مریدان) نے آپ کی وفات کی اطلاع بذریعہ مراسلہ بہاولپور بھیج دی۔ مراسلہ تقریباً ٦ ماہ بعد شوال کے مہینے میں بہاولپور پہنچا۔ اطلاع ملتے ہی صاحبزادہ میاں اویس بخش اور حاجی محمد اعظم اٹھوال داہرجی بندر روانہ ہو گئے۔ ادھر بہڈی شریف کے اعزا پہلے بہاولپور آئے اور یہاں سے داہرجی روانہ ہوئے۔ جب یہ جماعت داہرجی بندر پہنچی، تو صفر کی ۵ تاریخ تھی۔ تقریباً بیس دن اس حجت میں گزر گئے کہ آپ کا تابوت بہاولپور لے جایا جائے، یا وہیں رہنے دیا جائے۔ آخر ۲۵ صفر کو آپ کی نعش قبر سے نکالی گئی، جو اس وقت تک صحیح وسالم تھی۔ دور دراز کی مسافت طے کر کے آپ کے اعزا جنازہ لے کر بہاولپور پہنچے اور گوٹھ بخشا قسمانی کے جنوب میں پانچ کوس کے فاصلے پر گوٹھ جیا پوتی داد پوترہ میں آپ کا مرقد تیار کیا گیا۔" اولیائے بہاول پور: مسعود حسن شہاب: بہاول پور، اردو اکیڈمی: بار دوم ۱۹۸۸ء: ص ۲۷۱۔۲۶۹]

(۱۶۳) میاں محکم دین سیرانی کو جس گوٹھ میں دفن کیا گیا، آج کل وہ خانقاہ شریف کے نام سے مشہور ہے۔ [ماخوذ از: اولیائے بہاول پور: ص ۱۷۱]

(۱۶۴) مولوی محمد حسین چنڑ، قبلۂ عالم کے مرید اور خلیفہ تھے۔ ان کا گاؤں بہاول پور شہر کے قریب واقع ہے۔

(۱۶۵) دیوانِ حافظ مرتبہ محمد رحمت اللہ رعد: لاہور، شیخ مبارک علی: س۔ن: ص ۸۸

(۱۶۶) حافظ یوسف، سلطان پور میں رہائش پذیر تھے۔ انھوں نے حافظ محمد سلطان پوری [خلیفہ شاہ فخر جہاں] کے جسدِ اقدس کو غسل دیا تھا۔

(۱۶۷) یہ شعر مولانا نظام الدین نظامی گنجوی کے سکندر نامے کا ہے۔

(۱۶۸) خواجہ نارووالہ نے مرگ وحیات کے مابین جو فرق بیان فرمایا، اس کا خلاصہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۵ پر مذکور ہے۔

(۱۶۹) حافظ محمد سلطان پوری کے صاحبزادے میاں محمد مسعود کی طرف اشارہ ہے، جن کے پاس حافظ صاحب کی تعزیت کے لیے خواجہ صاحب نارووالہ تشریف فرما ہوئے تھے۔

(۱۷۰) خیر پور سادات، علی پور [ضلع مظفر گڑھ] سے جنوب کی طرف سات میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ دریائے سندھ اور چناب سے بھی اس کا فاصلہ اتنا ہی ہے۔ پرانے زمانے میں یہ قصبہ بہت اہم رہا ہے۔ ۱۸۴۴ء میں اسے میونسپل کمیٹی کا درجہ ملا اور ۱۹۰۹ء تک اس کی یہ حیثیت برقرار رہی۔ [ماخوذ از: ضلع مظفر گڑھ...... تاریخ، ثقافت تے ادب: سجاد حیدر پرویز: لاہور، پاکستان پنجابی ادبی بورڈ: مئی ۱۹۹۹ء، ص ۸۶]

(۱۷۱) خیر الاذکار نسخۂ اجمل اور نسخۂ پنجاب یونی ورسٹی میں یہ واقعہ یوں آیا ہے: "شخصی بعد از نمازِ عشاء کہ مالشِ اندامِ مبارکِ ایشان میکرد و خود دراز خفتہ بودند۔ ناگاہ یک انگشتِ پای مبارک را بدست گرفتہ کشد۔ خود بدولت پای را بخود کشیدند و بیان فرمودند کہ: فرقعۂ اصابعِ انگشتانِ

دست و پای مکروہ است......''۔

(۱۷۲) اس مسئلے کی تلخیص مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۵ پر مرقوم ہے۔

(۱۷۳) قریۂ رستم بلوچ، سلطان پور (ضلع مظفر گڑھ) کے قریب ایک قصبہ ہے۔ اس میں خواجہ نارووالہ کے بہت سے عقیدت گزار رہائش پذیر تھے۔ جب خواجہ صاحب موصوف سلطان پور میں حافظ محمد کی تعزیت کے لیے گئے، تو ایک رات اس بستی میں قیام فرما ہوئے۔

(۱۷۴) حافظ محمد اور حافظ نور محمد دونوں بھائی خواجہ صاحب نارووالہ کے عقیدت گزار تھے۔ وہ سلطان پور کے متوطن تھے۔ جب خواجہ صاحب سلطان پور میں حافظ محمد سلطان پوری کی تعزیت کے سلسلے میں جلوہ فرما ہوئے، تو انھوں نے خواجہ صاحب اور ان کے رفقا کے لیے دعوت کا اہتمام کیا تھا۔

(۱۷۵) میاں خضر سندھی، خواجہ نارووالہ کے مرید اور خیر الاذکار کے مؤلف کے عزیز دوست تھے۔

(۱۷۶) میاں عبدالکریم، غازی خان کورائی داد پوترہ کے ملازم تھے۔ جب خواجہ نارووالہ حاجی پور سے سلطان پور کے لیے عازمِ سفر ہوئے، تو میاں صاحب بھی ان کے ہمراہ تھے۔ وہ سلطان پور تک ان کے ساتھ گئے اور حافظ محمد کے مزارِ فیض آثار کی زیارت سے مشرف ہوئے۔

(۱۷۷) قریۂ رمانیاں، گڑھی اختیار خان (ضلع رحیم یار خان) کے قریب ایک چھوٹا سا قصبہ ہے۔

(۱۷۸) خیر الاذکار کے دیگر نسخوں کے علاوہ مناقب المحبوبین اور گلشنِ ابرار میں مولوی صاحب کا نام مولوی احمدی واعظ آیا ہے۔

(۱۷۹) حاجی محمد اکرم، قبلۂ عالم کے مرید تھے۔

(۱۸۰) حافظ احمد، حافظ اسمٰعیل جیو کے صاجزادے اور جید عالم تھے۔

(۱۸۱) میاں محمد فاضل ایک جنونی شخص تھا۔ وہ کسی بھی سلسلے میں کسی صاحبِ ارشاد سے بیعت نہ تھا، لیکن اپنے تئیں صاحبِ عرفان اور صاحبِ کمال جانتا تھا۔ کتنے ہی لوگ اس کے حلقۂ ارادت میں شامل تھے۔ خیر الاذکار میں اس کی کرشمہ سازی کا ایک واقعہ نقل ہوا، جس کی بدولت اسے شیخ مُرائی کے لقب سے موسوم کیا گیا ہے۔

(۱۸۲) صحتِ بیعت اور خلافت کا فائدہ خلاصے کی صورت میں مناقب المحبوبین کے مؤلف نے خیر الاذکار کے حوالے سے اپنی کتاب کے ص ۱۱۵ پر ارقام فرمایا۔

(۱۸۳) نواب صاحب کی یہ رائے گلشنِ ابرار کے ص ۱۹۶ اور مناقبِ فخریہ کے ص ۲۹ پر بھی نقل ہوئی۔

(۱۸۴) یوسف:۳۱

(۱۸۵) مولانا فخر الدین محمد دہلوی کا یہ قولِ جمیل مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۳ اور گلشنِ ابرار کے ص ۱۹۶ پر نقل ہوا۔

(۱۸۶) میاں غلام محمد، علی پور ناہر کے رہنے والے تھے۔ خواجہ نارووالہ جب کبھی اس علاقے میں جلوہ گر ہوتے، تو میاں صاحبِ موصوف سے مثنویِ معنوی میں مذکور صدر جہاں کا قصہ ضرور سنتے۔

(۱۸۷) علی پور آج کل مظفر گڑھ کی ایک تحصیل ہے۔ یہ مظفر گڑھ شہر سے ۵۱ میل جنوب کی طرف واقع ہے۔ دریائے چناب سے اس کا فاصلہ ۶ میل اور دریائے سندھ سے ۱۵ میل ہے۔ سجاد حیدر پرویز رقم طراز ہیں کہ: ”علی پور اُتے نہراں دے مخدوماں دی حکومت رہ گئی۔ ۱۷۹۰ء وچ نواب بہاولپور نے اتھاں قبضہ کر گھدا۔ ۱۸۳۷ء وچ ٹاؤن کمیٹی بنی۔ پنجاب دے پنجے دریا جتھاں کٹھے تھیندے ہن، اُتھوں (پنجند) چھی ست میل دور علی پور واقع ہے۔“ [ضلع مظفر گڑھ......تاریخ، ثقافت تے ادب: ص ۸۴-۸۳]

(۱۸۸) مؤلفِ خیر الاذکار نے اس قصے کے ضمن میں مثنوی کی جلد اوّل کا حوالہ دیا ہے، حالاں کہ یہ قصہ جلد سوم میں مذکور ہے۔ ملاحظہ ہو قصۂ مذکور: [مثنویِ معنوی (دفتر سوم): اسلام آباد، مرکزِ تحقیقاتِ فارسی ایران و پاکستان: ۱۹۷۷ء، ص ۴۳۶ تا ۴۴۵]

(۱۸۹) محمد بخش، میاں محمد جوئیہ کے چھوٹے بھائی تھے۔ وہ سیت پور کے سفر میں خواجہ نارووالہ کے ہمراہ تھے۔ ان کے سامنے خواجہ صاحب کے انتقالِ پُر ملال کا واقعہ پیش آیا۔ نواب غازی الدین خان نظام نے ان کے حوالے سے خواجہ نارووالہ کے ارتحال کا واقعہ روایت کیا۔ آثار سے معلوم ہوتا ہے کہ محمد بخش، خواجہ نارووالہ کے دامنِ رحمت سے وابستہ تھے۔ خیر الاذکار مکتوبہ مولوی خدا بخش چوہان میں محمد بخش کا ذکر اس طرح آیا ہے کہ وہ نواب صاحب کے چھوٹے بھائی معلوم ہوتے ہیں: ''از نواب غازی الدین شنیدہ یاد دارم کہ وی از زبانِ محمد بخش برادرِ خود واز میاں محمد جوئیہ نقل می کرد۔'' [خیر الاذکار: برگ ۱۷ 'الف'] خیر الاذکار کے دیگر تینوں نسخے اس سقم سے پاک ہیں، لہٰذا متن کو ان نسخوں کے تناظر میں درست کر دیا گیا ہے۔

(۱۹۰) شاہ پور، نالہ قطب واہ [ضلع راجن پور] کے قریب ایک بستی ہے۔

(۱۹۱) یہ حصہ مناقب المحبوبین کے ص ۱۱۵۔۱۱۴، گلشنِ ابرار کے ص ۲۱۸ اور مخزنِ چشت کے ص ۳۸۵ پر نقل ہوا۔ اس واقعے کا اردو ترجمہ عالم فقری کی کتاب اولیائے پاکستان کی دوسری جلد کے ص ۱۴۸۔۱۴۹ میں آیا ہے۔

# اشاریہ

## شخصیات:

حافظ یوسف=۹۲

خواجہ ابواحمد چشتی=۵۱

خواجہ ابواسحٰق چشتی=۵۱

خواجہ ابومحمد چشتی=۵۱

خواجہ ابویوسف چشتی=۵۰

خواجہ عثمان ہرونی=۴۵،۴۹

خواجہ فخر الدین محمد دہلوی [حضورِ اعلیٰ، مولانا صاحب، آنحضرت]=۳۹،۴۰،۴۱،۴۲،۴۳،۴۴،۴۵،

۴۷،۴۹،۵۱،۵۴،۷۹،۸۲،۸۳،۸۵،۸۶،۹۰،۹۳،۹۴،۹۷

خواجہ فریدالحق والدین گنجِ شکر=۴۷،۵۰،۷۷،۷۸

خواجہ قطب الدین بختیار=۴۵،۴۹،۵۰

خواجہ معین الحق والدین اجمیری [خواجۂ بزرگ]=۴۰،۴۲،۴۵،۴۹

خواجہ ممشاد دینوری=۴۹

خواجہ مودود چشتی=۵۰

خواجہ نصیرالدین چراغ=۴۴،۴۵،۴۶،۵۰،۹۳

خواجہ نظام الدین اولیاء [سلطان المشائخ]=۴۴،۴۵،۴۶،۵۰،۵۱

خواجہ نور محمد ثانی [قبلۂ من، قبلۂ ما]= ۳۷،۳۸،۳۹،۴۴،۴۵،۴۷،۵۱،۵۲،۵۳،۵۴،۵۵،۵۹،

۵۸،۶۲،۶۴،۶۵،۶۶،۶۷،۶۸،۶۹،۷۰،۷۱،۷۲،۷۳،۷۴،۷۵،۷۶،۷۷،۷۸،۷۹،۸۰،۸۱،

۸۲،۸۳،۸۴،۸۵،۸۷،۸۸،۸۹،۹۳،۹۴،۹۵،۹۶،۹۷،۹۸،۹۹

خواجہ نور محمد مہاروی [قبلۂ عالم، حضورِ اعلیٰ]=۳۸،۳۹،۴۴،۴۶،۴۷،۴۸،۴۹،۵۱،۵۲،۵۳،۵۴،

۵۵،۵۶،۵۷،۶۴،۶۵،۶۸،۶۹،۷۱،۷۶،۷۷،۷۸،۷۹،۸۰،۸۱،۸۲،۸۳،۸۴،۸۵،۸۶،

۸۹، ۹۰، ۹۱، ۹۲، ۹۷

سلطان سنجر=۴۹

سید حسن=۴۹

سید ظفر علی شاہ=۴۰، ۴۲، ۴۳، ۴۴

سید محمد شاہ=۶۷

سیدِ کائناتﷺ=۵۷، ۸۹، ۹۰

شاہ احمد یار=۹۷

شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی=۵۱، ۹۳

شاہ نظام الدین اورنگ آبادی=۵۱، ۸۲

شیخ جمال الدین=۵۱

شیخ حسن محمد=۵۱

شیخ سراج الحق=۵۱

شیخ عبدالقادر جیلانی=۵۷

شیخ محمد قریشی=۶۵

شیخ محمد=۵۱

شیخ محمود=۵۱

شیخ یحییٰ مدنی=۵۱

عبدالغفور لاری=۴۹، ۵۰

عبداللہ خان=۴۴، ۴۶

علی بخش شاہ=۴۰، ۴۲، ۴۴

## اماکن:

کتب:

# کتابیات


- قرآن کریم
- انتخابِ گلشنِ اسرار[قلمی]:مرتب مولوی خدا بخش چوہان:۱۲۸۸ھ
- اولیائے بہاول پور:مسعود حسن شہاب:بہاول پور، اردو اکیڈمی:۱۹۸۹ء
- پاکستان میں فارسی ادب[جلد پنجم]:لاہور، ادارۂ تحقیقاتِ پاکستان، دانش گاہِ پنجاب:اوّل ۱۹۹۰ء
- تاریخِ مشائخِ چشت[جلد پنجم]:دہلی، ادارۂ ادبیات:۱۹۸۴ء
- تکملہ سیر الاولیاء:مولوی گل محمد احمد پوری:دہلی، رضوی پریس:۱۳۱۲ھ
- حصن حصین:امام محمد/مولانا محمد عاشق الٰہی بلند شہری:لاہور، خزینۂ علم وادب:س۔ن
- خلاصۃ الفوائد:قاضی محمد عمر حکیم:مکتوبہ مولوی خدا بخش چوہان:۱۲۸۸ھ
- خیر الاذکار:مولوی محمد گھلوی:مکتوبہ مولوی خدا بخش چوہان:۱۲۸۸ھ:مملوکہ مولوی محمد رمضان معینی

  فضل بن محمد صدیق اوترا:۱۳۰۷ھ:مملوکہ مولوی محمد رمضان معینی

  مکتوبہ احمد یار بن محمد امین گھلو:س۔ن:مملوکہ پیر اجمل چشتی

  نامعلوم:۱۲۹۲ھ:مملوکہ پنجاب یونی ورسٹی، لاہور
- دیوانِ حافظ:مرتب محمد رحمت اللہ رعد:لاہور، شیخ مبارک علی:س۔ن
- رسالۂ معربات رشیدی:ڈاکٹر عبدالستار صدیقی/ڈاکٹر مظہر محمود شیرانی:کراچی، ادارۂ یادگارِ غالب:اوّل ۲۰۰۳ء
- شرح تحفۃ النصائح:مولوی محمد گھلوی:لاہور، مطبع محمد:۱۸۸۲ء

- شرحِ جامع مثنویِ معنوی: کریم زمانی: تہران، انتشاراتِ اطلاعات میرداد: ۱۳۷۸ھ ش
- ضلع مظفر گڑھ ......تاریخ، ثقافت تے ادب: سجاد حیدر پرویز: لاہور، پاکستان پنجابی ادبی بورڈ: مئی ۱۹۹۹ء
- علمائے احناف کے حیرت انگیز واقعات [جلد دوم]: مولانا عبدالقیوم حقانی: اکوڑہ خٹک، موتمر المصنفین: مئی ۱۹۸۹ء
- غنیۃ الطالبین: مترجمہ مولانا راغب رحمانی دہلوی: کراچی، نفیس اکیڈمی: ۱۹۸۹ء
- گلشنِ ابرار [قلمی]: مولوی امام بخش مہاروی: مملوکہ پیر اجمل چشتی، چشتیاں شریف
- مثنویِ معنوی: نکلسن: تہران، نشرِ انتشاراتِ گلی: ۱۳۷۱ھ ش
- مثنویِ معنوی [دفترِ سوم]: اسلام آباد، مرکزِ تحقیقاتِ فارسی ایران و پاکستان: ۱۹۷۷ء
- مخزنِ چشت [قلمی]: مولوی امام بخش مہاروی: مملوکہ پیر اجمل چشتی، چشتیاں شریف
- مناقب المحبوبین: حاجی نجم الدین: لاہور، مطبع محمدی: ۱۳۱۲ھ
- دریافت: مجلہ شعبۂ اردو نیشنل یونی ورسٹی آف ماڈرن لینگویجز، اسلام آباد: شمارہ ۹
- مکتوبِ رانا غلام یٰسین بنام راقم الحروف: ۲۴-اپریل ۲۰۱۰ء

